# آسمانی کتب

کس الہامی کتاب کی زبان زندہ ہے؟ قرآن۔
تورات کس زبان میں نازل ہوئی؟ عبرانی۔
انجیل کے کیا معنی ہیں؟ بشارت۔خوش خبری
تورات کے معنی کیا ہیں؟ ضیا اور روشنی۔
سب سے پرانی الہامی کتاب توریت ہے۔
انجیل عیسائیوں کی مذہبی کتاب ہے۔
تورات کس پر نازل ہوئی؟ حضرت موسیٰ علیہ السلام
زبور کس پر نازل ہوئی؟ حضرت داؤد علیہ السلام
انجیل کس پر نازل ہوئی؟ حضرت عیسیٰ علیہ السلام
قرآن مجید کس پر نازل ہوا؟ خاتم النبیین حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
آخری کتاب کون سی ہے؟ قرآن مجید

# آخرت

قرآن مجید میں آخرت کے کن ناموں کا ذکر آیا ہے؟ یوم البعث، یوم الحسرة، یوم الحق، یوم الخروج، یوم القیامۃ۔
آخرت کے لغوی معنی کیا ہیں۔ بعد میں آنے والی چیز۔
آخرت کا متضاد کیا ہے؟ دنیا۔
دنیا کے لغوی معنی کیا ہیں؟ قریب کی چیز۔

# ارکان اسلام

## نماز

اذان کی ابتداء کب ہوئی؟ ہجرت مدینہ کے فوری بعد۔
ارکان اسلام میں پہلا رکن کونسا ہے؟ کلمہ شہادت۔
کل فرض نمازوں کی کتنی رکعتیں ہیں؟ 17 رکعتیں
کل سنت نمازوں کی کتنی رکعتیں ہیں؟ 20 رکعتیں
مدرک سے کیا مراد ہے؟ جس نے امام کے ساتھ تمام رکعتیں پڑھی ہوں۔
مسبوق سے مراد ہے؟ جس کو امام کے ساتھ شروع سے ایک یا کئی رکعتیں نہ ملی ہوں۔
نماز میں ''قومہ'' کسے کہتے ہیں؟ رکوع کے بعد کھڑے ہونے کو۔
وضو میں کتنی سنتیں ہیں؟ اٹھارہ

کس نماز میں قرآن مجید کی تلاوت نہیں کی جاتی؟ نماز جنازہ
نماز جنازہ میں کل کتنی تکبیریں پڑھی جاتی ہیں؟ چار
نماز جمعہ باقاعدہ واجب ہونے کا حکم کب ہوا؟ قبل از ہجرت
سب سے پہلے جمعہ کی نماز کس صحابی نے پڑھائی؟ حضرت مصعب بن عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ
نماز عیدین کا حکم کب ہوا؟ دو ہجری کو۔
عیدین کی نماز میں کل کتنی تکبیریں ہوتی ہیں؟ چھ زائد۔
تہجد کے لفظی معنی ہیں۔ نیند توڑ کر اٹھنا
وہ کون سی رات کی عبادت ہے جو ہزاروں ماہ کی عبادت سے بہتر ہے؟ شب قدر
نماز اسلام کا کون سا رکن ہے؟ دوسرا
فرض نمازوں کی تعداد کتنی ہے؟ 5
سب سے پہلے مسلمانوں پر کون سی عبادت فرض ہوئی؟ نماز
نماز کب فرض ہوئی؟ 10 نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
اسلام کی پہلی مسجد کسے کہتے ہیں؟ مسجد قباء اس مسجد کی بنیاد تقویٰ پر رکھی گئی
دعائے قنوت کس نماز میں پڑھی جاتی ہے؟ وتر میں
اسلام میں کتنی نمازوں کو واجب قرار دیا گیا ہے؟ تین' عیدین کی دو نمازیں اور وتر کی نماز۔
وتر کے معانی کیا ہیں؟ طاق
باجماعت نماز ادا کرنا کیا ہے؟ سنت موکدہ
خاتم النبیین نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو نماز پڑھنے کا طریقہ کس نے سکھایا؟ حضرت جبرائیل علیہ السلام نے۔
مومن اور کافر میں فرق کرنے والی کون سی چیز ہے؟ نماز
نماز جنازہ میں کتنے سجدے ہوتے ہیں؟ کوئی سجدہ نہیں ہوتا۔

## روزہ

روزہ کو عربی میں صوم کہتے ہیں۔ صوم کے کیا معنی ہیں؟ ''رکنا'' کے ہیں
اسلامی سال میں رمضان کون سا مہینہ ہے؟ نواں
روزہ کب فرض ہوا؟ 10 شعبان 2 ہجری
روزہ کن ایام میں ممنوع ہے؟ تشریق اور عیدین کے دنوں میں
خاتم النبیین حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر پہلی وحی کا نزول کس اسلامی مہینے میں ہوا؟ رمضان المبارک
سال میں کتنے دنوں میں روزہ ممنوع ہے؟ 5
روزہ اسلام کا کون سا رکن ہے؟ تیسرا

کس رکن اسلام کو خاتم النبیین آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ڈھال قرار دیا ہے؟ روزہ

خاتم النبیین آنحضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس ماہ کو شہر مواساۃ کہا؟ رمضان

رمضان کے پہلے عشرہ کو رحمت کا عشرہ کہا جاتا ہے، دوسرے عشرے کو کیا کہتے ہیں؟ عشرہ مغفرت۔

رمضان کے تیسرے عشرے کو کیا کہتے ہیں؟ عشرہ نجات نار جہنم

کون سا رکن اسلام کفارے کے طور پر بھی اپنایا جاتا ہے؟ روزہ

# زکوٰۃ

زکوٰۃ کے لفظی معانی کیا ہیں؟ پاک کرنا۔

قرآن میں زکوٰۃ ادا کرنے کے احکامات کتنے مقامات پر آئے ہیں؟ 82۔

قرآن میں نماز کے ساتھ زکوٰۃ ادا کرنے کا اکٹھا ذکر کتنی بار آیا ہے؟ 32 بار۔

نصاب سے کیا مراد ہے اور زکوٰۃ کا نصاب کیا ہے؟ نصاب سے مراد وہ کم سے کم مال' جائیداد ہے جس پر زکوٰۃ فرض ہو اور اسکا نصاب 52½ تولہ چاندی اور 7½ تولہ سونا ہے۔

لفظ زکوٰۃ کا ماخذ تزکیہ ہے اور اس کے معانی پاک کرنے کے ہیں۔

نماز اور زکوٰۃ کا اکثر اکٹھا ذکر ہوتا ہے۔

زکوٰۃ کس نوعیت کی عبادت ہے؟ زکوٰۃ ایک مالی عبادت ہے۔

کس خلیفہ اسلام نے منکرین زکوٰۃ کے خلاف جہاد کیا؟ حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے

کتنے اونٹ ملکیت میں ہوں تو زکوٰۃ فرض ہے؟ پانچ

کتنی بکریاں ملکیت میں ہوں تو زکوٰۃ فرض ہے؟ چالیس

کم از کم کتنی گائے' بھینسوں پر زکوٰۃ فرض ہوگی؟ تیس گائے بھینسوں پر۔

عشر سے کیا مراد ہے؟ پیداوار کے دسویں حصے

فے کیا ہے؟ سرکاری زمین سے ہونے والی آمدنی ہے۔

جزیہ کس سے لیا جاتا ہے غیر مسلموں سے

# حج

حج سے کیا مراد ہے؟ اس سے مراد خانہ خدا کی زیارت اور مناسک حج کی ادائیگی ہے۔

حج کب فرض ہوا؟ 9 ہجری۔

حج مبرور سے کیا مراد ہے؟ حج مبرور سے مراد مقبول حج ہے۔

سعی کن دو پہاڑوں کے درمیان ہوئی ہے؟ سعی دو پہاڑوں صفا اور مروہ کے درمیان ہوئی ہے۔

"لبیک" کا کیا مطلب ہے؟ لبیک کا مطلب ہے: "میں حاضر ہوں"

منیٰ حج میں کون سا مقام ہے؟ منیٰ وہ جگہ ہے جہاں قربانی دی جاتی ہے اور شیطان کو کنکریاں ماری جاتی ہیں۔

قربانی کس کی یاد ہے؟ قربانی حضرت ابراہیم علیہ السلام کی سنت ہے۔

حج کس مہینے میں اور کہاں ادا کیا جاتا ہے؟ یہ ذی الحج میں اور مکہ میں

پہلی بار کعبہ شریف کس نے تعمیر کیا؟ حضرت آدم علیہ السلام نے

حج زندگی میں کتنی مرتبہ فرض ہے؟ ایک مرتبہ

حج کی کتنی اقسام ہیں؟ تین۔ افراد' قرآن' تمتع

# حیات طیبہ

قریش کا خطاب کس کو ملا تھا؟ فہر بن مالک۔

ہاشم کے لفظی معنی کیا ہیں؟ توڑنے والا۔

اسلام سے قبل کونسی مشہور لڑائی لڑی گئی؟ حرب فجار۔

عبد مناف کے بعد قریش کی قیادت کس نے سنبھالی تھی؟ ہاشم۔

ہاشم کا اصل نام کیا تھا؟ عمرو۔

حرب فجار قریش نے کس قبیلہ کے خلاف لڑی؟ بنو قیس۔

حرب فجار کے وقت حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک کتنی تھی؟ 15 سال۔

خاتم النبیین آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کس کی اولاد میں سے ہیں؟ حضرت اسماعیل علیہ السلام۔

عرب کے لوگ کن مہینوں میں لڑائی حرام سمجھتے تھے؟ محرم، رجب، ذیعقد اور ذی الحجہ۔

دور جاہلیت میں سب سے بڑا میلہ کہاں لگتا تھا؟ عکاظ میں۔

خانہ کعبہ کا نام کعبہ کیوں رکھا گیا؟ اس لئے کہ یہ ایک مکعب عمارت ہے۔

مکہ کو اور کن ناموں سے یاد کیا جاتا ہے؟ ام العریٰ، بلا الامین۔

ابراہہ کون تھا؟ یمن کا بادشاہ تھا۔

اسلام سے قبل عرب کا ترقی یافتہ علاقہ کون سا تھا؟ یمن۔

حج کے موقع پر پانی پلانے کا کام کس کے سپرد تھا؟ عباس بن عبدالمطلب۔

حضرت عبدالمطلب کے والد کا کیا نام تھا؟ ہاشم

جب حجر اسود کا واقعہ پیش آیا اس وقت خاتم النبیین آنحضور صلی اللہ علیہ وآلہ

غزوہ بدر کب ہوا؟ 2ھ یا 624ء اس میں مسلمانوں کو شاندار فتح ہوئی۔
غزوہ احد کب ہوا؟ 3 ہجری یا 625ء
غزوہ خندق کب ہوئی؟ 5ھ یا 627ء مسلمانوں کی شاندار فتح
صلح حدیبیہ کب ہوئی؟ 6 ہجری
خاتم النبیین حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس درخت کے نیچے بیعت لی؟ ببول
مکہ کب فتح ہوا؟ 8 ہجری یا 630ء
غزوہ حنین کب ہوئی؟ 8 ہجری
سورہ فتح میں معاہدہ حدیبیہ کو کیا کہا گیا ہے؟ فتح مبین
غزوہ خیبر کب ہوا؟ 7 ہجری کو
غزوہ تبوک کب ہوئی؟
غزوہ تبوک 9 ہجری
خاتم النبیین حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کب حج کیا؟ 10 ہجری یا 632ء
فتح مکہ کے موقع پر جب خاتم النبیین آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بتوں کو گرا رہے تھے تو کون سی آیت پڑھ رہے تھے؟ "حق آ گیا باطل مٹ گیا۔ بے شک باطل مٹنے والی چیز ہے"۔
غزوہ بدر میں مسلمانوں کی تعداد کیا تھی؟ 313
کون سی جنگ کو جیش العسرۃ کہا جاتا ہے؟ جنگ تبوک
خاتم النبیین حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی علالت کے دوران نماز کی امامت حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو سپرد کی۔
خاتم النبیین حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا روضہ مبارک کہاں واقع ہے؟ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے حجرے میں
خاتم النبیین حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو غسل کس نے دیا؟ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ
خاتم النبیین حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے جسم مبارک پر پانی کس نے ڈالا؟ حضرت اسامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ
خاتم النبیین حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی لحد کس نے تیار کی؟ حضرت ابوطلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ
خاتم النبیین حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نماز جنازہ کی امامت کس نے کی؟ کسی نے بھی نہیں۔ ہر ایک نے علیحدہ علیحدہ اکیلے نماز جنازہ ادا کی۔

## خلافت راشدہ

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا دور خلافت دو سال تین ماہ دس دن ہے۔

وسلم کی عمر کتنی تھی؟ 35 سال
حضرت حلیمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے شوہر کا نام؟ حارث بن عبد العزیٰ
حضرت حلیمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کس قبیلے سے تعلق رکھتی تھیں؟ قبیلہ بنی سعد
حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی والدہ ماجدہ کا انتقال کہاں ہوا؟ مکہ اور مدینہ کے درمیان مقام ابواء
دادا کے انتقال کے بعد آنحضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی کفالت کی ذمہ داری کس نے ادا کی؟ حضرت ابوطالب نے
خاتم النبیین حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مہر میں حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو کتنے اونٹ دیے؟ بیس
کعبہ کی تعمیر از سر نو کے وقت خاتم النبیین آنحضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک کتنی تھی؟ 35 برس
نزول وحی کے وقت خاتم النبیین آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک کیا تھی؟ 40 برس
سب سے پہلے کس سورہ کی آیات نازل ہوئیں؟ سورہ علق
اسلام کے پہلے شہید کا نام کیا ہے؟ حضرت حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ بن ابی ہالہ
ہجرت حبشہ اولیٰ کب ہوئی؟ 5 نبوی
ہجرت حبشہ ثانی کب ہوئی؟ 6 نبوی
معراج النبی کا واقعہ کب پیش آیا؟ نبوت کے 10 ویں برس۔
شعب ابی طالب میں محصوری کب سے کب تک رہی؟ 7 نبوی سے 10 نبوی تک
خاتم النبیین حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم دعوت اسلام کے لئے کب طائف گئے؟ 10 نبوی
ہجرت مدینہ کب ہوئی؟ 622ء میں
ہجرت کی رات خاتم النبیین آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بستر مبارک پر کون سوئے تھے؟ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ
ہجرت کے دوران خاتم النبیین آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہمراہ کون تھے؟ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ
غار ثور میں خاتم النبیین حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کتنے دن اور کتنی راتیں قیام کیا؟ دو دن اور تین راتیں
ہجرت کے بعد خاتم النبیین آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس صحابی کے ہاں قیام کیا؟ حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ 6 ماہ قیام کیا
اسلام کی اولین درسگاہ کونسی ہے؟ دار ارقم، ایک صحابی ارقم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا گھر

ہجرا = 623 important

حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا دور خلافت دس سال چھ ماہ چار دن ہے۔

حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا دور خلافت گیارہ سال گیارہ ماہ اٹھارہ دن ہے۔

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا دور خلافت چار سال نو ماہ ہے۔

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا نام کیا تھا؟ عبداللہ

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی کنیت کیا تھی؟ ابوبکر

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا تعلق قریش کے کس خاندان سے تھا؟ بنو تیم

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا لقب کیا تھا؟ صدیق اور عتیق

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے خاندان کا پیشہ کیا تھا؟ تجارت

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حیات میں مسجد نبوی میں کتنی نمازیں پڑھائیں؟ 17

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا وصال کب ہوا؟ 634ء اور آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی عمر 63 سال

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا لقب کیا ہے؟ فاروق

حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا تعلق قریش کی کس شاخ سے تھا؟ بنو عدی

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دادا اور باپ کا نام کیا تھا؟ دادا کا نام خطاب بن یاسر اور باپ کا نام خطاب بن نفیل تھا۔

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا سلسلۂ نسب کس پشت پر حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے جاملتا ہے؟ 8ویں

جنگ قادسیہ میں لشکر اسلام کا سپہ سالار کون تھا؟ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ

مردم شماری کا آغاز کس نے کیا؟ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے

خبر رسانی پولیس اور جاسوسی کا محکمہ کس نے قائم کیا؟ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

کس خلیفہ راشد کے عہد میں عرب یہودیوں سے خالی تھا؟ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کتنا عرصہ خلافت کی ذمہ داریاں سنبھالیں؟ ساڑھے دس سال۔

حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کتنی عمر پائی؟ 63 سال

حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا قاتل کون تھا؟ ابولولو فیروز

اسلامی کیلنڈر کس خلیفہ کے دور میں رواج پایا؟ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

محکمہ رسد کا باقاعدہ آغاز کس خلیفہ کے عہد میں ہوا؟ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ

حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کب پیدا ہوئے؟ 574ء

حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا تعلق کس خاندان سے تھا؟ بنوامیہ

حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے والد اور دادا کا کیا نام ہے؟ والد کا نام عفان اور دادا کا نام ابوالعاص ہے۔

حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کس شہر میں دفن کیا گیا؟ مدینہ (جنت البقیع)

حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کتنی عمر پائی؟ 83 سال

حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا دور خلافت کا دورانیہ کتنا تھا؟ 12 سال تقریباً

حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی جبیر بن معظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ

حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ذوالنورین کیوں کہا جاتا ہے؟ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دو بیٹیوں کا یکے بعد دیگرے آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے نکاح ہوا۔ جن کا نام حضرت رقیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا اور حضرت ام کلثوم رضی اللہ تعالیٰ عنہا ہیں۔

حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کتنی مرتبہ ہجرت کی؟ 2 مرتبہ

بیئر رومہ کس نے مسلمانوں کے لیے خرید کر وقف کیا؟ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ

حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کب شہید ہوئے؟ 35ہجری

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے والد کا کیا نام تھا حضرت ابوطالب

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہاں پیدا ہوئے؟ مکہ پاک میں

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی کنیت کیا ہے؟ ابوالحسن، ابوتراب

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا لقب کیا ہے؟ حیدر کرار

بچوں میں سب سے پہلے کس نے اسلام قبول کیا؟ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

خاتم النبیین حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی کون سی بیٹی کا نکاح حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہوا تھا؟ حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے خلافت کب سنبھالی؟ 24 ذوالحجہ 35 ہجری۔

خاتم النبیین حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بیعت رضوان کس صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے لیے کی؟ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ

جنگ جمل کس کے عہد میں لڑی گئی؟ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے عہد میں

نہج البلاغہ سے کیا مراد ہے؟ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے خطبات

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہادت کب ہوئی؟ 21 رمضان 40 ہجری۔

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہاں شہید ہوئے؟ مسجد کوفہ میں
شہادت کے وقت حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی عمر کتنی تھی؟ 63 سال
حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا مزار کہاں ہے؟ نجف شریف
حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟ حضرت امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے۔
حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی مدت خلافت کتنی ہے؟ 4 سال 11 ماہ۔
حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے قاتل کا نام کیا ہے؟ عبدالرحمٰن ملجم
عبدالرحمٰن ملجم کا تعلق کس گروہ سے تھا؟ خوارج

## اسلام میں سب سے پہلا

اسلام کی سب سے پہلی مسجد کون سی ہے۔ مسجد قباء
سب سے پہلے قرآن کا نزول کب ہوا؟ 18 رمضان۔
عورتوں میں سب سے پہلے اسلام کس نے قبول کیا؟ حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا
بچوں میں سب سے پہلے کس نے اسلام قبول کیا۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ
پہلا صحابی جس کا نام قرآن مجید میں ہے حضرت زید بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ
خاتم النبیین حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سب سے پہلی اسلام کے لئے تقریر؟ 3 نبوی
سب سے پہلا حکمران جس نے اسلام قبول کیا۔ حبشہ کا بادشاہ
غلاموں میں سب سے پہلے کس نے اسلام قبول کیا؟ حضرت زید بن حارث رضی اللہ تعالیٰ عنہ
پہلا آدمی جس نے دارارقم کے دوران اسلام قبول کیا۔ عقیل ابن بکر
پہلا حکم بعثت۔ 9 ربیع الاول 41 سال میلاد کو
قرآن کا پہلا نزول۔ 8 رمضان 1 سال بعثت
مردوں میں سب سے پہلے اسلام قبول کیا۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ
کعبۃ اللہ میں کلمہ اسلام کو با آواز بلند پکار کر پہلے پڑھنے والے صحابی۔ حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ
راہ اسلام میں پہلے شہید ہونے والے مرد۔ حضرت حارث بن ابی ہالہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ
راہ اسلام میں پہلی شہید ہونے والی خاتون۔ حضرت سمیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا
راہ اسلام میں پہلا تیر چلانے والے صحابی۔ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ

حمایت اسلام میں پہلے تلوار اٹھانے والے صحابی۔ حضرت زبیر بن العوام رضی اللہ تعالیٰ عنہ
غزوہ بدر کا پہلا شہید۔ حضرت مجع مولا عمر بن خطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ
اسلام میں پہلی ہجرت۔ ہجرت حبشہ
مدینے کا پہلا شخص جو اسلام لایا۔ حضرت سوید رضی اللہ تعالیٰ عنہ بن الصامت
نماز فرض ہوئی۔ 27 رجب المرجب 2 قبل ہجرت
اسلام کے پہلے موذن۔ حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ
مسجد نبوی میں پہلی اذان گونجی۔ ربیع الاول 1ھ کو
پہلا غزوہ جس میں آنحضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے شرکت کی۔ غزوۂ ابواء
کفار سے پہلی جنگ۔ غزوۂ بدر
روزے فرض ہوئے۔ 2ھ میں
عیدالفطر صدقہ الفطر کے احکامات نازل ہوئے۔ 28 رمضان المبارک 2ھ
پہلی عیدالفطر منائی گئی۔ یکم شوال 2ھ
قربانی کا حکم ہوا۔ 2ھ
پہلی عیدالاضحیٰ منائی گئی۔ 10 ذی الحجہ 2ھ
جوئے کی ممانعت کے احکام نازل ہوئے۔ 4ھ
دنیا کا سب سے پہلا آئین؟ میثاق مدینہ۔
اسلام میں پہلا حج؟ 9 ہجری۔
پہلی جمعہ کی نماز کب ادا کی گئی؟ 1 ہجری 12 ربیع الاول

## صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنھم

عشرہ مبشرہ سے مراد وہ 10 صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنھم ہیں۔ جنہیں دنیا میں ہی جنت کی بشارت دے دی گئی تھی۔ ان صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنھم کے نام یہ ہیں: حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ، حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ، حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ، حضرت علی المرتضی رضی اللہ تعالیٰ عنہ، حضرت زبیر بن العوام رضی اللہ تعالیٰ عنہ، حضرت ابوعبیدہ بن الجراح رضی اللہ تعالیٰ عنہ، حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ، حضرت طلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت سعید بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔
عشرہ مبشرہ میں شامل 6 صحابہ کرام شہادت کے رتبے پر فائز ہوئے۔
616ء میں یعنی (بعثت کے چھٹے سال) حضرت حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اسلام قبول کیا۔

9 ھ میں حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ امیر حج بنائے گئے۔
جنگ یمامہ حفاظ کرام کی ایک بڑی تعداد شہید ہوگئی تو حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے قرآن جمع کروایا۔
ہجرت مدینہ میں خاتم النبیین حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا پیچھا سراقہ بن جعشم نے کیا۔
حضرت حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ 51 ھ میں شہید ہوئے۔
امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ 6 شعبان 4 ھ کو پیدا ہوئے۔
خاتم النبیین حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی رحلت کے وقت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی عمر 7 سال تھی۔
جنگ موتہ میں حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ تعالیٰ عنہکی شہادت کے بعد حضرت جعفر رضی اللہ تعالیٰ عنہ، حضرت جعفر طیار رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہادت کے بعد عبداللہ بن رواحہ اور عبداللہ بن رواحہ کی شہادت کے بعد حضرت خالد بن ولید سپہ سالار رہے۔
حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو عرب کا دماغ کہا جاتا ہے۔
اسلام کے پہلے سپہ سالار حضرت حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ تھے۔
مسجد نبوی کے پہلے امام عبداللہ بن ام کلثوم رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہیں۔
سوید بن صامت رضی اللہ تعالیٰ عنہ مدینہ کے پہلے شخص تھے جنہوں نے اسلام قبول کیا۔
قرآن مجید میں واحد صحابی حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ذکر آیا ہے۔
حضرت زین بن حارثہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ذکر سورۃ الاحزاب میں آیا ہے۔
حضرت حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ غزوہ اُحد میں شہید ہوئے۔
اسلام کے پہلے امیر البحر حضرت عبداللہ بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ تھے۔
حواری رسول حضرت زبیر بن العوام رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا لقب ہے۔
حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کثیر الراویہ کہتے ہیں۔
سیف اللہ کا لقب حضرت خالد بن ولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا لقب ہے۔
فاتح مصر حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کہتے ہیں۔
خاتم النبیین حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی والدہ ماجدہ آمنہ کا انتقال ابواء کے مقام پر ہوا۔

## متفرق سوالات

قرآن پاک میں سب سے پہلے حضرت آدم علیہ السلام کا ذکر آیا ہے۔
قرآن مجید میں سب سے زیادہ ذکر حضرت موسیٰ کا آیا ہے۔
المائدہ کے معنی دستر خوان کے ہیں۔

ابولہب کی بیوی کا نام ام جمیل تھا
قرآن مجید کی پہلی منزل میں چار سورتیں ہیں۔
قرآن مجید میں حروف مقطعات کی تعداد 29 ہے۔
دو سورتیں "سورۃ فاتحہ" اور سورۃ نصر" مکمل سورت کی شکل میں نازل ہوئی تھیں۔

9 ھ میں حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ امیر حج بنائے گئے۔
جنگ یمامہ میں حفاظ کرام کی ایک بڑی تعداد شہید ہوگئی تو حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے قرآن جمع کروایا۔
ہجرت مدینہ میں حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا پیچھا سراقہ بن جعشم نے کیا۔

نماز عصر کی کل چار رکعات فرض ہیں۔ چار سنتیں غیر موکدہ ہوتی ہیں۔
نماز مغرب کی سات رکعات، تین فرض، دو سنت اور دو نفل ہیں۔
تدوین حدیث کے سلسلہ میں عمر بن عبدالعزیز رحمتہ اللہ علیہ کا نام سرفہرست ہے۔
جزیرۃ العرب کو تہامہ، نجد، حضرموت، عروض اور حجاز میں تقسیم کیا جا سکتا ہے۔
دور جاہلیت کی مشہور لڑائیاں بوسس، داحس، وغبر، اور فجار ہیں۔
بعثت نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے وقت مکہ و مدینہ میں پانچ مذاہب یہود، عیسائی، صابی، مشرکین اور حنفاء کے لوگ تھے۔
عربوں کی دو قسمیں عرب بائدہ اور عرب باقیہ ہیں۔
زکوٰۃ کے آٹھ مصارف فقراء، مساکین، عاملین، مولفتہ القلوب، قرض دار، غلاموں کی آزادی، مسافر اور اللہ کی راہ میں خرچ کرنا ہیں، سورہ توبہ آیت نمبر 60۔
محکمہ جیل خانہ جات اور محکمہ پولیس حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دور میں تشکیل پائے۔
قرآن مجید کو تیس/30 پاروں میں حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے تقسیم کیا۔
اسلام کے ابتدائی دنوں میں دو نمازیں فرض تھیں
ایک آیت پر مشتمل پورے قرآن مجید میں صرف ایک رکوع ہے۔
صلح حدیبیہ کو فتح مبین کے علاوہ نصر عزیز بھی کہتے ہیں۔
سورت کے لغوی معنی شہر، پناہ، فصیل اور بلندی کے ہیں۔
نماز جنازہ میں قرآن مجید کی تلاوت نہیں کی جاتی
پہلا سجدہ نویں پارے میں سورۃ الاعراف کی آیت 206 میں ہے۔
آیت کے لغوی معنی نشانی کے ہیں۔

پارے کے لفظی معنیٰ ٹکڑے کے ہیں۔سب سے بڑی آیت آیت الکرسی ہے۔
جنگ موتہ میں حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہادت کے بعد حضرت جعفر رضی اللہ تعالیٰ عنہ،حضرت جعفر طیار رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہادت کے بعد عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہادت کے بعد حضرت خالد بن ولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سپہ سالار رہے۔
حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو عرب کا دماغ کہا جاتا ہے۔
اسلام کے پہلے سپہ سالار حضرت حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ تھے۔
خاتم النبیین حضور صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے دندان مبارک غزوہ احد میں شہید ہوئے
قربانی کے دن کو یوم نحر کہتے ہیں۔
خاتم النبیین آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فتح مکہ کے وقت سورۃ فتح،ہجرت کے وقت سورہ یٰسین اور سفر طائف سے واپسی پر سورۃ جن کی تلاوت فرما رہے تھے۔
سب سے پہلے بلند آواز میں قرآن پاک پڑھنے والے صحابی حضرت عبداللہ بن مسعود
جمعہ کے روز دوسری اذان کا اضافہ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کیا۔
نماز واقعہ معراج کے موقع پر 27 رجب 10 نبوی کو فرض ہوئی۔
حج 9 ہجری میں فرض ہوا۔اذان کا حکم یکم ہجری کو ہوا۔
باجماعت نماز کا حکم سورۃ البقرہ میں آیا ہے۔
زکوٰۃ 2 ہجری میں فرض ہوئی۔باقاعدہ احکامات 8 ہجری میں نازل ہوئے۔
نماز تراویح کا باقاعدہ باجماعت آغاز حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دور میں ہوا۔
غسل کے تین فرض جبکہ وضو میں چار فرض ہیں۔
پہلے امام حج حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہیں۔
مسجد نبوی کے پہلے امام عبداللہ بن ام کلثوم رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہیں۔
خاتم النبیین حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نماز جنازہ کسی نے نہیں پڑھائی بلکہ ہر ایک نے علیحدہ علیحدہ پڑھی۔
ابوجہل جنگ بدر میں مارا گیا۔(دو بچوں معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور معوذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ہاتھوں)
جنت البقیع قبرستان مدینہ میں ہے۔جنت معلیٰ قبرستان مکہ میں ہے۔
سورت الانفال میں یوم الفرقان غزوہ بدر کے دن کو کہا گیا ہے۔
قرآن مجید کو پہلی بار حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دور میں اکٹھا کر کے لکھا گیا۔
قبلہ دو ہجری میں تبدیل ہوا، پہلا قبلہ بیت المقدس تھا۔
قبلہ ہجرت کے 17 ماہ بعد تبدیل ہوا۔ہجرت مدینہ 622ء میں ہوئی۔

ابوسفیان نے فتح مکہ کے موقع پر اسلام قبول کیا۔
فتح مکہ 8 ہجری 630ء میں ہوا۔
خاتم النبیین حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے 99 صفاتی نام ہیں۔اللہ تعالیٰ کے 99 صفاتی نام ہیں۔
حضرت عمران علیہ السلام حضرت مریم علیہ السلام کے والد تھے۔
قرآن مجید کے نزول کا آغاز غار حرا سے ہوا۔
خاتم النبیین حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس قرآن پاک حضرت جبرائیل علیہ السلام لاتے تھے۔
قرآن مجید کے پہلے چمڑے والے نسخے کو اُم کہتے ہیں۔
امام یوسف اور امام محمد حضرت امام ابوحنیفہ کے شاگرد تھے۔
غزوہ خندق میں خندق 20 دنوں میں کھودی گئی۔
غسیل الملائکہ کا لقب حضرت حنظلہ بن عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ہے۔
غزوہ خیبر میں 93 یہودی مارے گئے جبکہ صرف چودہ مسلمان شہید ہوئے۔
غزوہ بدر میں 14 مسلمان شہید ہوئے جبکہ 70 کفار مارے گئے اور 70 قیدی بنالئے گئے۔
قرآن مجید کے آخری پارے میں 37 سورتیں اور 30 رکوع ہیں۔
جامع الازہر یونیورسٹی مصر میں ہے۔او آئی سی کا ہیڈ کوارٹر جدہ میں ہے۔
تیمم کا حکم غزوہ بنی مصطلیق کے سفر کے دوران ہوا۔
قرآن مجید میں واحد صحابی حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ذکر نام کے ساتھ آیا ہے۔
اذان میں اللہ اکبر کے الفاظ چھ مرتبہ آئے ہیں۔
اللہ تعالیٰ نے زمین و آسمان چھ دنوں میں تخلیق کئے۔
خاتم النبیین حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی کنیت ابوالقاسم ہے۔
خانہ کعبہ کی تعمیر پہلی مرتبہ حضرت آدم علیہ السلام نے کی۔
عہد نامہ عتیق کی پہلی کتاب "پیدائش" ہے۔
عقیدہ تثلیث مذہب عیسائیت میں موجود ہے۔
زرتشت کے پیروکار "اوستا" کو الہامی کتاب مانتے ہیں۔
زرتشت کے پیروکار ثنویت (دو خداؤں) کے عقیدے کے قائل ہیں۔
واقعہ افک غزوہ بنی مصطلق کے موقع پر پیش آیا۔
پہلے شاعر رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نام حسان بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہے۔
غزوہ خندق میں خندق کھودنے کا مشورہ سلمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے دیا۔
جنت کا داروغہ فرشتے کا نام رضوان جبکہ دوزخ کے داروغہ کا نام مالک ہے۔

یوم التغابن سے مراد اکٹھا ہونے کا دن ہے۔
ہجری کیلنڈر کا آغاز حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کیا۔
اسلام کے پہلے امیر البحر حضرت عبداللہ بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ تھے۔
قرآن مجید میں محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا لفظ چار مرتبہ آیا ہے۔
امام ابوحنیفہ کا اصل نام نعمان بن ثابت ہے۔
قرآن مجید میں یوم بدر کو یوم فرقان کہا گیا ہے۔
فتح مبین صلح حدیبیہ کو کہا جاتا ہے۔
ہجرت مدینہ کے دوران خاتم النبیین حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے قصویٰ نامی اونٹنی پر سفر کیا۔
صلوٰۃ وتر میں دعائے قنوت پڑھی جاتی ہے۔
قرآن مجید کے کل 56 نام ہیں ایک ذاتی اور 55 صفاتی نام ہیں۔
زکوٰۃ کے احکامات اور مصارف کا ذکر سورۃ توبہ میں آیا ہے۔
حضرت عمر بن عبدالعزیز رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو عمر ثانی کہا جاتا ہے۔
دار ارقم کو اسلام کی اولین درس گاہ کہا جاتا ہے۔
آنحضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بیماری کے دوران حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے 17 نمازیں پڑھائیں۔
سورۃ توبہ میں نماز جنازہ پڑھنے کا حکم آیا ہے۔
اسلام کے پہلے موذن حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہیں۔
مسلمان مرد کا کفن تین کپڑوں میں مشتمل ہوتا ہے جبکہ مسلمان عورت کا کفن پانچ کپڑوں پر مشتمل ہوتا ہے۔
جنگ قادسیہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دور میں ہوئی۔
قرآن مجید میں 25 انبیاء کرام کا ذکر آیا ہے
قرآن مجید میں 12 غزوات کا ذکر آیا ہے۔
مکی سورتیں چھوٹی اور مختصر ہیں۔ مدنی سورتیں بڑی اور طویل ہیں۔
قرآن مجید کی حفاظت کا ذمہ خود اللہ تعالیٰ نے لیا ہے۔
نماز کسوف سورج گرہن کے وقت پڑھی جاتی ہے۔
جزیرہ قبرص پہلا جزیرہ تھا جس پر مسلمانوں نے سب سے پہلے قبضہ کیا۔
جنگ جمل حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے درمیان جبکہ جنگ صفین حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے درمیان ہوئی۔
قارون کے خزانے کا ذکر سورۃ الانبیاء میں آیا ہے۔
امیر المومنین کا لقب سب سے پہلے حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اختیار کیا۔

بیت المقدس حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دور میں فتح ہوا۔
غزوہ بدر 2 ہجری میں، غزوہ احد 3 ہجری میں، غزوہ خندق 5 ہجری میں، غزوہ خیبر 7 ہجری میں، صلح حدیبیہ 6 ہجری میں، فتح مکہ 8 ہجری میں اور غزوہ تبوک (آخری غزوہ) 9 ہجری میں ہوا۔
غزوہ احد 3 ہجری میں ہوا۔ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حج 10 ہجری میں کیا۔
رب کے معنی پالنے والا کے ہیں۔ یہ لفظ قرآن میں 806 مرتبہ آیا ہے۔
حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سورۃ طٰہٰ کی آیت 14 سے متاثر ہو کر ایمان لائے۔
نمل کے معنی چیونٹی، العنکبوت کے معنی مکڑی، النحل کے معنی شہد کی مکھی اور بقرہ کے معنی گائے کے ہیں۔ انعام کے معنی چوپائے اور سورۃ الرعد کے معنی بادل کی گرج کے ہیں۔
مسجد قباء کا دوسرا نام مسجد تقویٰ ہے۔ بیعت رضوان 6 ہجری کو ہوئی۔ صلح حدیبیہ کو بیعت رضوان بھی کہتے ہیں۔
مسجد ضرار منافقین نے تعمیر کی جسے اللہ تعالیٰ نے گرانے کا حکم دیا۔
خاتم النبیین حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نانا کا نام وہب بن عبدالمناف تھا۔
خاتم النبیین حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نانی کا نام فاطمہ تھا۔
حجر اسود کے نصب کرنے کا معاملہ جب حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بطور ثالث بن کر طے کیا تو خاتم النبیین آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر 35 سال تھی۔
خاتم النبیین حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مکہ کے محلہ سوق اللیل میں پیدا ہوئے۔
خاتم النبیین حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا نکاح خاتم النبیین حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے چچا ابوطالب نے پڑھایا۔
الباری کے معنی پیدا کرنے والا اور برہان کے معنی واضح روشن دلیل کے ہیں۔
سورۃ واقعہ کو سورۃ غنی بھی کہتے ہیں۔
سورۃ یٰسین قرآن کا دل ہے۔
سورۃ فاتحہ دو تہائی قرآن ہے۔
قرأت واجبہ سورۃ فاتحہ کو کہتے ہیں۔
قرآن مجید کی 9 سورتیں شخصیات پر ہیں جن میں 6 پیغمبروں کے نام پر ہیں۔
سب سے بڑا گناہ کون سا ہے؟ شرک ہے۔
استقلال کے لغوی معنی کیا ہیں؟ استحکام اور مضبوطی
نبوت کے ساتویں برس محرم الحرام میں دشمنان حق نے خاتم النبیین حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے قطع تعلق کیا
ذکر کی افضل ترین شکل نماز ہے۔

# صرف ونحو

ہر زبان کو سمجھنے اور سیکھنے کے لیے کچھ اصول اور قوانین ہوتے ہیں۔اسی طرح اُردو زبان کے بھی کچھ اصول اور
...ین ہیں، جنھیں گرامر یا قواعد کہتے ہیں۔ان قواعد کی تفہیم سے ہم اُردو زبان کو ٹھیک ٹھیک بول اور سمجھ سکتے ہیں۔
...د کے دو حصے ہیں۔

ا۔ حصہ صرف

۲۔ حصہ نحو

...رف:

صرف قواعد کا وہ حصہ ہے جس میں الفاظ سے بحث کی جاتی ہے۔یعنی یہ لفظ واحد ہے یا جمع، مذکر ہے یا مؤنث، اسم ہے یا فعل اور
...ی ہے۔قواعد کے اس حصے میں صرف کلمات والفاظ ہی موضوع بحث ہوتے ہیں۔

...:

نحو قواعد یا گرامر کا وہ حصہ ہے، جس میں مرکب جملوں اور عبارتوں سے بحث کی جاتی ہے۔

...ف:۔ تمام حروف تہجی (الف سے لے کر یے تک) حروف کہلاتے ہیں۔

جیسے:۔ا۔ب۔ج۔د۔س۔ل۔ک۔م۔ن۔و۔ی وغیرہ

...:۔ دو یا دو سے زیادہ حروف مل کر لفظ بن جاتے ہیں۔جیسے:۔

اَب۔ادب۔بادل۔آباد۔کار۔پاکستان زندہ باد وغیرہ

## لفظ کی اقسام

عام طور پر لفظ کی دو اقسام بیان کی جاتی ہیں۔

ا۔لفظِ موضوع ۲۔لفظِ مہمل

...موضوع:۔ حروف کا ایسا مجموعہ جس کو سننے یا پڑھنے سے مطلب فوراً سمجھ میں آجائے۔لفظ موضوع کہلاتا ہے۔جیسے:۔

روٹی ۔ پانی ۔ بات ۔ کتاب ۔ قلم وغیرہ

...مہمل:۔ حروف کا ایسا مجموعہ جس کو سننے یا پڑھنے سے مطلب بالکل سمجھ میں نہ آئے۔جب تک اس سے قبل کوئی موضوع لفظ
...جائے۔مثلاً

ووٹی ۔ وانی ۔ چیت ۔شتاب ۔شلم وغیرہ

...کسی شخص، جگہ یا چیز کے نام کو اسم کہتے ہیں۔جیسے:۔

خالد (شخص) مسجد (جگہ) کرسی (چیز) وغیرہ

## اسم کی اقسام

اسم کی عام طور پر دو اقسام ہیں۔جیسے

ا۔اسم نکرہ ۲۔اسم معرفہ

...ہ کسی بھی عام شخص، عام جگہ یا عام چیز کے نام کو اسم نکرہ کہتے ہیں۔

جیسے:۔ مسجد ۔ قلم وغیرہ

اسمِ معرفہ:۔ کسی بھی خاص شخص، خاص جگہ یا خاص چیز کے نام کو اسمِ معرفہ کہتے ہیں۔ جیسے:۔ خالد۔ مسجد نبویؐ۔ پاکستان
قرآن پاک وغیرہ

## ﴿اسمِ نکرہ کی اقسام﴾

اسمِ نکرہ کی عام طور پر درج ذیل اقسام ہیں:۔

۱۔اسمِ آلہ ۲۔اسمِ صوت ۳۔اسمِ صفت ۴۔اسمِ جامد

۵۔اسمِ مکبّر ۶۔اسمِ مصغّر ۷۔اسمِ ظرف

اسمِ آلہ:۔ وہ اسم نکرہ جو کسی اوزار یا ہتھیار کے لیے استعمال ہوتا ہو۔ جیسے:۔

چاقو ۔تلوار ۔ قلم ۔بندوق ..........(اردو)

مقیاس الحرارت (تھرمامیٹر) مقراض (قینچی) مسطر (پیمانہ)......(عربی)

قلم تراش ۔ پنسل تراش ..........(فارسی)

اسمِ صوت:۔ وہ اسم جو کسی جاندار اور بے جان چیز کی آواز کو ظاہر کرے۔ جیسے:۔

سائیں سائیں (ہوا کی آواز) کائیں کائیں (کوے کی آواز)

ٹیں ٹیں (طوطے کی آواز) چوں چوں (چڑیا کی آواز)

چھم چھم (بارش کی آواز) کُوکُو (کوئل کی آواز)

اسمِ صفت:۔ وہ اسم نکرہ جو کسی جاندار اور بے جان کی اچھائی یا برائی کو ظاہر کرے۔ جیسے:

نیک ۔گندا ۔ بڑا ۔خوبصورت ۔طویل وغیرہ

## ﴿اسمِ صفت کی اقسام﴾

اسمِ صفت کی دو اقسام ہیں۔ وہ یہ ہیں:۔

۱۔صفتِ اصلی ۲۔صفتِ نسبتی

صفتِ اصلی:۔

وہ اسم نکرہ ہے جو کسی بھی زبان میں کسی شخص یا چیز کی اچھائی یا برائی بیان کرنے کے لیے استعمال کیا جائے۔ جیسے:۔

نیک ۔ بد۔ تیز۔ سُست ۔اُونچا۔ لمبا۔ وغیرہ

## ﴿صفتِ اصلی کے درجے﴾

اس کے تین درجے ہیں۔ وہ یہ ہیں:۔

۱۔صفتِ نفسی ۲۔صفتِ بعض ۳۔صفتِ کل

صفتِ نفسی:۔

وہ اسم صفت ہے جس سے کسی شخص، جگہ یا چیز کی حالت کسی دوسرے اسم سے بغیر مقابلہ کے بیان کی جائے۔ جیسے:۔

اچھا۔ بُرا۔ تیز۔ اونچا۔ لمبا۔ نیچا۔ طویل وغیرہ

صفتِ بعض:-

وہ اسم صفت ہے جس سے کسی شخص، جگہ یا چیز کی حالت (خوبی یا برائی) کا کسی دوسرے اسم سے تقابل کیا جائے یا تحریری طور پر لکھا جائے۔ جیسے:-

اُس سے اچھا۔ بدتر۔ نیک تر۔ بلال سے اونچا وغیرہ

صفتِ کل:-

وہ اسم صفت جس سے کسی بھی شخص، جگہ یا چیز کو تمام اسماء سے بڑھا دیا جائے یا کم قرار دے دیا جائے۔ جیسے:-

سب سے اونچا۔ بلند ترین۔ سب سے خوبصورت۔ کمزور ترین

صفتِ نسبتی:-

وہ اسم صفت جو خود تو صفت نہ ہو لیکن محض کسی تعلق یا نسبت کی وجہ سے صفت کے معنی ظاہر کرے۔ صفتِ نسبتی کہلاتا ہے۔ جیسے:-

| | | |
|---|---|---|
| عرب سے عربی | پاکستان سے پاکستانی | ہندوستان سے ہندوستانی |
| مکہ سے مکی | مدینہ سے مدنی | لاہور سے لاہوری |
| رُوح سے روحانی | نُور سے نورانی | سنگ سے سنگین |
| نمک سے نمکین | رنگ سے رنگین..........وغیرہ وغیرہ | |

اسمِ جامد:-

وہ اسم جو نہ تو خود کسی اسم سے بنا ہو اور نہ ہی اس سے کوئی دوسرا اسم بن سکے یا بنایا جا سکے۔ جیسے:-

اینٹ۔ پتھر۔ درخت۔ چٹان۔ دولت۔ چٹائی وغیرہ

اسمِ مکبر:-

وہ اسم جو کسی چیز کے بڑے پن کو ظاہر کرنے کے لیے بولا یا لکھا جائے۔

جیسے:- شہنشاہ۔ شاہ سوار۔ شہ زور۔ پگڑ۔ چھتر

مہاراجا۔ مہابھارت۔ مہاکار۔ مہارانی وغیرہ

اسمِ مصغر:-

وہ اسم جو کسی چیز کے چھوٹے پن کو ظاہر کرنے کے لیے بولا یا لکھا جائے۔ جیسے:-

پیالی۔ غالیچہ۔ بچونگڑا۔ پگڑی۔ مُکھڑا۔ ڈھولک وغیرہ

اسمِ ظرف:-

وہ اسم نکرہ جس سے کوئی وقت یا جگہ کو ظاہر کرنا مقصود ہو۔ جیسے:-

مسجد۔ مدرسہ۔ سٹیشن۔ صبح۔ شام۔ آج۔ کل

سڑک۔ دربار۔ منٹ۔ سیکنڈ۔ گھنٹا۔ سال۔ صدی وغیرہ

## اسمِ ظرف کی قسمیں

اسمِ ظرف کی دو مشہور قسمیں ہیں۔ وہ یہ ہیں:-

۱۔ اسمِ ظرفِ مکاں ۲۔ اسمِ ظرفِ زماں

**۱) اسمِ ظرفِ مکاں:۔**

وہ اسم نکرہ جو کسی جگہ کو ظاہر کرے۔ جیسے:۔ مسجد، گھر، سٹیشن، نمک دان، عیدگاہ، کتب خانہ، ڈاک گھر وغیرہ

**۲) اسمِ ظرفِ زماں:۔**

وہ اسم نکرہ جو کسی وقت یا وقت کی اکائی کو ظاہر کرے۔ جیسے:۔ صبح، شام، دن، رات، مہینا، سال، سیکنڈ، منٹ، صدی وغیرہ۔

## ﴿اسمِ معرفہ کی اقسام﴾

اسمِ معرفہ کی درج ذیل مشہور اقسام ہیں۔

۱۔ اسمِ علم ۲۔ اسمِ اشارہ ۳۔ اسمِ ضمیر ۴۔ اسمِ موصول

**1۔ اسمِ علم:۔**

وہ اسم جو کسی خاص شخص کے نام کو ظاہر کرے۔ جیسے:۔ شاعرِ مشرق، قائدِ اعظم، غالب، مٹھو، ام عمارہ، ابن قاسم وغیرہ۔

## ﴿اسمِ علم کی اقسام﴾

اسمِ علم کی مندرجہ ذیل مشہور اقسام ہیں

۱۔ خطاب ۲۔ لقب ۳۔ کنیت ۴۔ تخلص ۵۔ عُرف

**۱۔ خطاب:**

وہ اسمِ معرفہ جو کسی خوبی کی وجہ سے حکومت کی طرف سے دیا جائے۔ جیسے:۔

رستمِ زماں (گاماں پہلوان) شمس العلماء (مولوی میر حسن)

سر (علامہ اقبال)

**۲۔ لقب:**

وہ اسمِ معرفہ جو کسی خوبی کی وجہ سے قوم کی طرف سے دیا جائے۔ جیسے:۔

صادق وامین (حضرت محمد ﷺ) کلیم اللہ (حضرت موسیٰؑ)

رُوح اللہ (حضرت عیسیٰؑ) قائدِ اعظم (محمد علی جناح)

قائدِ ملت (لیاقت علی خان) مادرِ ملت (فاطمہ جناح)

**۳۔ کنیت:**

وہ اسمِ معرفہ جو ماں، باپ، بیٹا، اور بیٹی کے تعلق کی وجہ سے پکارا جائے یا لکھا جائے۔ کنیت کہلاتا ہے۔ جیسے:۔

ابو القاسم (حضرت محمد ﷺ) ابنِ خطاب (حضرت عمر فاروقؓ)

ابنِ مریم (حضرت عیسیٰؑ) بنتِ محمد ﷺ (حضرت فاطمہؓ)

ابوتراب (حضرت علیؓ)

**۴۔ تخلص:**

وہ مختصر نام جو شاعر حضرات اپنے اشعار میں استعمال کرنے کے لیے رکھ لیتے ہیں۔ جیسے:۔

ذوقؔ (محمد ابراہیم) غالبؔ (مرزا اسد اللہ) ناصرؔ (ناصر کاظمی)

حالیؔ (الطاف حسین) اقبالؔ (علامہ اقبال) میرؔ (میر تقی میر)

عُرف: وہ اسم ہے جو والدین بچپن میں اپنے بچوں کا پیار سے رکھ دیتے ہیں یا بعض اوقات اصل نام بگڑ کر یا کسی خوبی یا بدی کی وجہ سے مشہور ہو جائے۔ جیسے:۔

عمران سے مانا　　منظور سے مٹھو　　رفیق سے فیکا　　جاوید سے جیدا

لنگڑا　گونگا　چھوٹو　لمبو　کانا　بالا　بگا　وغیرہ

اسم ضمیر:۔ وہ اسم جو کسی دوسرے اسم کی جگہ استعمال کیا جائے۔ جیسے:۔ وہ، اُن، اُسے، تم، انھیں، اسے، ہمیں وغیرہ

## ﴿اسمِ ضمیر کی قِسمیں﴾

اسم ضمیر کی درج ذیل اقسام ہیں۔

۱۔ ضمیرِ فاعلی　　۲۔ ضمیرِ مفعولی　　۳۔ ضمیرِ اضافی

ضمیر فاعلی:

| واحد غائب | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | جمع متکلم |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ۔ اُس | انھوں | تُو | تم | مَیں | ہم |

نوٹ:۔ ان تمام ضمیروں میں ''وہ'' کے علاوہ تمام کے ساتھ علامتِ فاعل ''نے'' لگے گی۔ جیسے:۔

اُس نے میچ دیکھا۔　انھوں نے میچ دیکھا۔　تُو نے میچ دیکھا۔

تم نے میچ دیکھا۔　میں نے میچ دیکھا۔　ہم نے میچ دیکھا۔

ضمیر مفعولی:

| واحد غائب | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | جمع متکلم |
|---|---|---|---|---|---|
| اسے | انھیں | تجھے | تمھیں | مجھے | ہمیں |

نوٹ:۔ ان ضمیروں کے بعد ہمیشہ ''فعل'' آتا ہے۔ جیسے:۔

میں نے اُسے دیکھا۔　میں نے انہیں دیکھا۔　میں نے تجھے دیکھا۔

میں نے تمھیں دیکھا۔　اس نے مجھے دیکھا۔　اس نے ہمیں دیکھا۔

ضمیر اضافی:

وہ ضمیر جو مضاف الیہ بن کر استعمال ہوتی ہے۔ ضمیر اضافی کہلاتی ہے۔ جیسے:۔

| واحد غائب | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | جمع متکلم |
|---|---|---|---|---|---|
| اُس کا | اُن کا | تیرا۔ تیری | تمھارا۔ تمھاری | میرا۔ میری | ہمارا۔ ہماری |

اسم موصول:۔

وہ اسم ہے جسے کسی جملے کے ساتھ لگائے بغیر اس کے معنی سمجھ میں نہ آئیں۔ وہ یہ ہیں:۔

جو۔ جو کوئی۔ جس۔ جسے۔ جنھوں۔ جنھیں۔ جو کچھ۔ جو کوئی وغیرہ۔

**4۔اسمِ اشارہ:۔**

وہ اسم ہے جس سے کسی چیز کی طرف اشارہ کیا جائے۔وہ درج ذیل ہیں۔

یہ (اشارہ قریب) وہ (اشارہ بعید)

**نوٹ:۔..........اسمِ اشارہ اور اسم ضمیر میں فرق**

ا۔وہ ناصر ہے۔ناصر میرا دوست ہے۔وہ اچھا لڑکا ہے۔اُس کے تین بھائی ہیں۔وہ ابھی چھوٹے ہیں۔

۲۔وہ ایک کتاب ہے۔وہ میری کتاب ہے۔اس میں خوبصورت کہانیاں ہیں۔تمام کہانیاں معلومات والی ہیں

۳۔یہ کرسی ہے۔یہ میری کرسی ہے۔اسے میں نے بازار سے خریدا ہے۔یہ بڑی مضبوط کرسی ہے۔

**نوٹ:۔** پہلے،دوسرے اور تیسرے پیراگرافوں میں پہلا پہلا جملہ ''اسم اشارہ'' کو ظاہر کرتے ہیں۔بعد میں آنے وا (وہ، یہ اور اس) اسم ضمیر کے طور پر استعمال ہو رہے ہیں۔

## اسم کی بناوٹ کے لحاظ سے اقسام

ا۔اسم مصدر ۲۔اسم مشتق ۳۔اسم جامد

**ا) اسم مصدر:۔**

وہ اسم ہے جو خود تو کسی سے نہ بنے لیکن اس سے بہت سے اسم اور فعل بنیں۔جیسے

لکھنا سے لکھنے والا۔لکھا۔لکھو۔لکھتے۔لکھوں وغیرہ

کرنا سے کرتا۔کیا۔کرو۔کرتی۔کرتے۔کرنے وغیرہ

**نوٹ:۔** اردو زبان میں ''نا'' مصدر کی علامت ہے۔جیسے:۔

اٹھنا۔جانا۔آنا۔کرنا۔مرنا۔ہنسنا۔رونا۔پڑنا۔پینا۔ وغیرہ

لیکن:۔..........کچھ الفاظ کے آخر میں لفظ ''نا'' آتا ہے مگر وہ مصدر نہیں ہوتے۔

جیسے:۔گنّا۔بچھونا(بستر) تانا۔ بانا۔سونا(دھات) وغیرہ

**۲) اسم مشتق:۔**

وہ اسم جو خود تو مصدر سے بنے لیکن اس سے مزید کوئی نیا لفظ نہ بن سکے۔

جیسے:۔لکھنا سے (لکھنے والا۔لکھنے والی۔لکھا ہوا۔لکھتا ہوا) جیسے الفاظ بنتے ہیں مگر ان سے مزید کوئی لفظ نہیں بنتا۔

## اسم مشتق کی قسمیں

اسم مشتق کی مندرجہ ذیل اقسام ہیں:۔

ا۔اسمِ فاعل ۲۔اسمِ مفعول ۳۔اسم حالیہ ۴۔اسم معاوضہ ۵۔اسم حاصل مصدر

☆**اسمِ فاعل کی قسمیں:۔** ا۔اسم فاعل قیاسی ۲۔اسم فاعل سماعی

☆**اسمِ فاعل قیاسی:۔**

وہ اسم ہے جو قاعدہ اور دستور کے مطابق مصدر سے بنایا جائے۔جیسے:۔

لکھنا سے لکھنے والا پڑھنا سے پڑھنے والی

مرنا سے مرنے والا جانا سے جانے والی

مصدر کے آخر سے "الف" ہٹا کر اس کی جگہ (ے والا والی) لگا دیتے ہیں۔

...قاعدہ:۔ سماعی کا لفظ "سماعت" سے بنا ہے۔ اس سے مراد وہ اسم فاعل ہیں جو اہلِ زبان نے مختلف ملاپتیں لگا کر مقرر کیے ہوں۔ جیسے:۔ لکڑہارا ۔حلوائی ۔دھوبی ۔بھکاری ۔سپیرا ۔کھلاڑی ۔چور ۔وغیرہ

...سماعی:۔ تمام پیشے اسم فاعل سماعی ہیں۔

فارسی زبان کے مشہور اسم فاعل سماعی درج ذیل ہیں:۔

راہبر ۔سرمایہ دار ۔راہ نما ۔کتب فروش ۔طلب گار ۔جادوگر

گھڑی ساز ۔ خدمت گار ۔ دانش ور ۔توپچی ۔باغبان

## عربی زبان کے اسم فاعل

فاعل کے وزن پر ............ خادم ۔عادل ۔رازق ۔خالق

مُفاعل کے وزن پر ............ ملازم ۔محافظ ۔مسافر ۔مناظر

مُفعِل کے وزن پر ............ مُحسن ۔مُوجد ۔مُونس ۔مُشفِق

## اسم فاعل اور فاعل میں فرق

☆اسم فاعل ہمیشہ بنایا جاتا ہے جب کہ فاعل بنایا نہیں جاتا۔

☆☆اسم فاعل وہ ہے جو فاعل کو ظاہر کرے جبکہ فاعل کام کرنے والے کو کہتے ہیں۔

☆☆☆اسم فاعل کو فاعل کی جگہ استعمال کر سکتے ہیں۔ لیکن فاعل کو اسم فاعل کی جگہ استعمال نہیں کر سکتے ہیں۔

اسم مفعول کی قسمیں: ۱۔ اسم مفعول قیاسی ۲۔ اسم مفعول سماعی

اسم مفعول قیاسی:۔ وہ اسم مشتق ہے جو کسی قاعدے اور دستور کے مطابق بنایا جائے۔

جیسے:۔ ☆لکھنا سے لکھا ہوا لکھی ہوئی ☆پڑھنا سے پڑھا ہوا، پڑھی ہوئی۔

☆جانا سے گیا ہوا، گئی ہوئی ☆آنا سے آیا ہوا، آئی ہوئی۔

...مفعول سماعی:۔ وہ اسم جو کسی قاعدے سے تو نہ بنایا جائے لیکن معنی اسم مفعول کے دیتا ہو۔ جیسے:۔

دُکھی (ستایا ہوا) بیاہتا (شادی کیا ہوا)

نکٹا (ناک کٹا ہوا) کن چھدا (کان میں سوراخ کیا ہوا)

...اسم مفعول:۔ اندوختہ (جمع کیا ہوا) آموختہ (پڑھا ہوا)

آزمودہ (آزمایا ہوا) شنیدہ (سُنا ہوا)

...اسم مفعول:۔ ............ مفعول کے وزن پر ☆مقتُول ☆مغضُوب

☆مظلوم ☆مخلوق ☆معبُود

...کے وزن پر:۔ ☆مُقتدر ☆مُنتشر ☆مُنتظر ☆مُنتخب

## ...اور مفعول میں فرق:

☆اسم مفعول وہ ہے جو مفعول کو ظاہر کرے جب کہ مفعول اسے کہتے ہیں جس پر کوئی کام واقع ہوا ہو۔

☆اسم مفعول مصدر سے بنایا جاتا ہے جب کہ مفعول بنایا نہیں جاتا۔

**اسمِ حالیہ:۔**
وہ اسم مُشتق ہے جو فاعل یا مفعول کی حالت بیان کرے۔ جیسے:۔☆ ہنسنا سے ہنستا ہوا ☆ رونا سے روتا ہوا

**بنانے کا طریقہ:۔**
کسی مصدر کو حال کی حالت میں لائیں۔ "نا" کو "تا" میں بدلیں اور اس کے ساتھ ہوا یا ہوئی لگا دیں، اسم حالیہ بن جائے گا۔ جیسے:۔
☆ لکھنا سے لکھتا ہوا۔ ☆ پڑھنا سے پڑھتی ہوئی۔
☆ مرنا سے مرتا ہوا۔ ☆ دیکھنا سے دیکھتی ہوئی۔
☆ کرنا سے کرتا ہوا۔ ☆ چاہنا سے چاہتی ہوئی۔

**اسم حاصل مصدر:۔**
وہ اسم مشتق ہے جو مصدر تو نہ ہو لیکن معنی مصدر کے ظاہر کرے۔ جیسے:۔
☆ آنا سے آہٹ۔ ☆ لڑنا سے لڑائی۔ ☆ دبانا سے دباؤ۔
☆ جلنا سے جلن۔ ☆ دوڑنا سے دوڑ۔ ☆ جھکانا سے جھکاؤ۔
☆ ملانا سے ملاوٹ۔ ☆ مسکرانا سے مسکراہٹ ☆ لکھنا سے لکھائی۔

**فارسی حاصل مصدر:۔**
☆ گُفتگو ☆ جستجو ☆ آمدورفت ☆ آزمائش ☆ پیمائش

**عربی حاصل مصدر:۔**
☆ شرافت ☆ جہالت ☆ حماقت ☆ علم ☆ عمل

**اسمِ معاوضہ:۔**
وہ اسم مشتق ہے جو کسی کام یا کسی خدمت کی اُجرت اور بدلے کے معنی دے۔ جیسے:۔
☆ پسوائی ☆ دھلائی ☆ رنگوائی ☆ لگوائی ☆ اٹھوائی ☆ بھروائی

**فعل:۔** وہ کلمہ ہوتا ہے جو کسی کام کے کرنے کو ظاہر کرے۔ جیسے:۔
☆ حمید صبح سویرے اٹھتا ہے۔ ☆ اسلم چائے پیتا ہے۔ ☆ گھوڑے نے گھاس کھائی۔
ان جملوں میں (اٹھتا، پی اور کھائی) فعل ہیں۔

## بلحاظ فاعل فعل کی اقسام

**فعل معروف:۔**
وہ فعل جس کا فاعل جملے میں مذکور ہو۔ فعل معروف کہلاتا ہے۔ مثلاً
☆ وہ پہاڑ پر گئے۔ ☆ عمران نے کھانا کھایا۔ ☆ ناصر نے خط لکھا۔

**فعل مجہول:**
وہ فعل جس کا فاعل جملے میں مذکور نہ ہو۔ فعل مجہول کہلاتا ہے۔ مثلاً
☆ خط لکھا جاتا ہے۔ ☆ آم کھائے جاتے ہیں۔ ☆ شربت پیا گیا۔

زمانے کے لحاظ سے فعل کی اقسام:۔
زمانے کے لحاظ سے فعل کی عام طور پر تین اقسام ہیں۔ وہ درج ذیل ہیں:۔
☆فعل ماضی ☆فعل حال ☆فعل مستقبل

فعل ماضی:۔
وہ فعل ہے جو کسی گزرے ہوئے زمانے میں وقوع پزیر واقعے کو ظاہر کرے۔ جیسے:۔☆ عمران نے پنجم کے امتحان میں وظیفہ حاصل کیا۔☆ جاوید نے خط لکھا۔☆ ناصر نے امتحان دیا۔☆ خالد نے کتاب لکھی۔

فعل حال:۔
ایسے فعل کو کہتے ہیں جس سے یہ ظاہر ہو کہ مذکورہ فعل موجودہ وقت میں وقوع پزیر ہو رہا ہے۔ جیسے:۔☆ رضوان خط لکھتا ہے۔☆ عمران خط لکھ رہا ہے۔☆ سلمان خط لکھ چکا ہے۔☆ انور کرکٹ کھیلتا ہے۔☆ علی کتاب پڑھتا ہے۔

فعل مستقبل:۔
ایسا فعل جس نے آنے والے زمانے میں وقوع پزیر ہونا ہو۔ جیسے:۔☆ میں جھوٹ نہیں بولوں گا۔☆ ناصر بازار جائے گا۔☆ امجد دوڑے گا۔

نوٹ:۔ فعل کی دیگر تین اقسام اور بھی ہیں۔ وہ یہ ہیں:۔
☆فعل مضارع ☆فعل امر ☆فعل نہی

فعل مضارع:۔ وہ فعل جس میں موجودہ اور آئندہ دونوں زمانوں کا اثر پایا جائے۔
جیسے:۔ ☆وہ آئے۔ ☆وہ جائیں۔☆ہم کھائیں۔ ☆تم جاؤ۔

فعل امر:۔ وہ فعل جس میں کسی کام کے کرنے کا حکم موجود ہو۔ جیسے:۔
☆یہ کام کرو۔ ☆سچ بولو۔ ☆اُٹھ کر بیٹھ جاؤ۔ ☆چل باہر نکل۔

فعل نہی:۔ وہ فعل جس میں کسی کام کے کرنے سے منع کیا گیا ہو۔ جیسے:۔
☆مت سنو۔ ☆جھوٹ مت بولو۔ ☆نہ آؤ۔ ☆مت چھوڑو۔

فعل ماضی کی اقسام:۔
فعل ماضی کی مندرجہ ذیل مشہور اقسام ہیں:۔
☆ماضی مطلق ☆ماضی بعید ☆ماضی قریب ☆ماضی شکیہ
☆ماضی استمراری ☆ماضی تمنائی ☆ماضی شرطیہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ماضی مطلق:۔ | ☆وہ بازار آیا۔ | ☆اُس نے کھانا کھایا۔ | ☆ہم نے قلم خریدا۔ |
| ماضی قریب:۔ | ☆وہ بازار آیا ہے۔ | ☆اُس نے کھانا کھایا ہے۔ | ☆ہم نے قلم خریدا ہے۔ |
| ماضی بعید:۔ | ☆وہ بازار آیا تھا۔ | ☆اُس نے کھانا کھایا تھا۔ | ☆ہم نے قلم خریدا تھا۔ |
| ماضی شکیہ:۔ | ☆وہ بازار آیا ہوگا۔ | ☆اُس نے کھانا کھایا ہوگا۔ | ☆ہم نے قلم خرید ہوگا۔ |
| ماضی استمراری: | ☆وہ بازار آتا تھا۔ | ☆وہ کھانا کھاتا تھا۔ | ☆ہم قلم خریدتے تھے۔ |
| ماضی تمنائی:۔ | ☆کاش وہ بازار آتا۔ | ☆کاش وہ کھانا کھاتا۔ | ☆کاش ہم قلم خریدتے۔ |
| ماضی شرطیہ:۔ | ☆اگر وہ بازار آتا تو ضرور واپس جاتا۔ | | ☆اگر وہ کھانا کھاتا تو بھوکا نہ ہوتا۔ |

☆اگر ہم قلم خریدتے تو سکول سے مار نہ پڑتی۔

# حروف کا بیان

## حرف:۔

ایسا کلمہ جو تنہا کوئی واضح معنی نہ دے جب کہ جملے میں آ کر اس کے مطلب کو مکمل واضح کر دے۔ جیسے:۔
☆ گلاس میں پانی ہے۔ ☆ ارشد کالج میں پڑھتا ہے۔ ☆ امجد نے ناصر کو مارا۔ ☆ مجھے ناصر سے ملنا ہے۔

نوٹ:۔ ان جملوں میں (میں، نے، کو اور سے) حروف ہیں۔ اگر ان حروف کو جملوں میں سے نکال دیا جائے تو یہ جملے نہیں بلکہ حروف کا مجموعہ قرار پائیں گے۔

## حروفِ جار:۔

وہ حروف ہیں جو اسم کو دوسرے اسم کے ساتھ اور فاعل کو فعل کے ساتھ ملاتے ہیں۔ وہ یہ ہیں:۔
میں، سے، تک، اوپر، نیچے، آگے، پیچھے، اندر، باہر اور درمیان وغیرہ۔

## حروفِ علت:۔

علت وجہ کو کہتے ہیں۔ وہ حروف ہیں جو کسی بات کے سبب یا وجہ کو ظاہر کریں۔ جیسے:۔ تا کہ، لہٰذا، کیوں کہ، کہ، سو، اس وغیرہ۔

## حروفِ عطف:۔

وہ حروف ہیں جو دو اسموں، دو فعلوں اور دو جملوں کو آپس میں ملائیں۔ حروفِ عطف کہلاتے ہیں۔ جیسے:۔
(و ، اور ، کر کے ، پھر)

مثالیں:۔ ☆ شام وسحر ☆ دن اور رات ☆ وہ آیا پھر چلا گیا۔
☆ اسلم آ کے چلا گیا۔ ☆ سعید آیا، کھانا کھا کر چلا گیا۔

## حروفِ شرط وجزا:۔

وہ حروف ہیں جو شرط کے موقع پر بولے جاتے ہیں۔ حروفِ شرط کہلاتے ہیں۔ جیسے:۔
اگر ، اگرچہ ، وگرنہ ، ورنہ ، نہیں تو ، ہر چند وغیرہ۔
وہ حروف جو شرط کے جواب میں بولے جائیں۔ حروفِ جزا کہلاتے ہیں۔ جیسے:۔
تب ، تُو ، سو ، جیسے وغیرہ۔

## حروفِ افسوس:۔

وہ حروف جو اظہارِ افسوس کرتے وقت گھبراہٹ اور تکلیف میں بولے جاتے ہیں۔ وہ مندرجہ ذیل ہیں:۔ حیف ، اُف ، صد حیف ، افسوس ، صد افسوس ، ہائے ، وائے، آہ وغیرہ۔

## حروفِ تاکید:۔

وہ حروف جو کسی کام کو کرتے وقت تاکید کے طور پر بولے جاتے ہیں۔ جیسے:۔
ضرور ، سراسر ، بے شک ، ہرگز وغیرہ۔

## حروفِ ندا:۔

وہ حروف جو کسی کو پکارتے وقت بولے جائیں۔ انھیں منادی حروف بھی کہتے ہیں۔ جیسے:۔
اے ، ابے ، ارے ، او ، اجی ، یا وغیرہ۔

## حروفِ انبساط:۔

وہ حروف جو کسی خوشی یا مسرت کے موقع پر بولے جاتے ہیں۔ جیسے
واہ واہ ، سبحان اللہ ، ماشاءاللہ ، آہا ، اوہو ہو

## حروفِ تعجب:۔

وہ حروف جو کسی عجیب چیز کو دیکھنے کے بعد حیرت کے اظہار کے طور پر بولتے ہیں۔ جیسے:۔
(اللہ اللہ ، اللہ اکبر ، واہ رے ، کیا ؟)

حروفِ ایجاب:۔ وہ حروف ہیں جو کسی سوال کے جواب یا کسی کے کچھ پوچھنے پر جواب کے طور پر بولے جاتے ہیں
جیسے: جی ، جی ہاں ، اچھا ، بہت اچھا ، واقعی ، ٹھیک ، درست
کیوں ، نہیں ، بجا )..............وغیرہ۔

حروفِ بیان:۔ وہ حروف جو کسی بات کی وضاحت کرنے کے لیے دو جملوں کے درمیان بولے یا لکھے جائیں۔
جیسے:۔ ( کہ ، تاکہ ، مبادہ ) وغیرہ۔

حروفِ نفی:۔ وہ حروف ہیں جو انکار کے معنوں میں استعمال ہوں۔ جیسے:۔(نہ ،نہیں، مت) وغیرہ۔

حروفِ تحسین:۔ یہ حروف کسی کی تعریف کرنے اور اس کی کارکردگی پر شاباش دینے کے لیے بولے جاتے ہیں۔
جیسے:۔سبحان اللہ ، مرحبا ، جزاک اللہ ، زندہ باد اور کیا کہنے وغیرہ۔

حروفِ نفرین:۔ یہ حروف ، لعنت اور پھٹکار کے موقع پر بولے جاتے ہیں۔
جیسے:۔ تُف ، لعنت ، پھٹکار ، تھُو ، دُردُر وغیرہ۔

حروفِ استفہام:۔ یہ حروف کسی سے سوال کرنے اور کچھ پوچھنے کے موقع پر بولے جاتے ہیں۔ جیسے:۔
کیا ، کیسے ، کیوں ، کب ، کس واسطے ،کس لیے۔

## نے اور کو کا استعمال

☆ ”نے“ علامتِ فاعل ہے اور ”کو“ علامتِ مفعول ہے۔ جیسے:۔
☆ اُس نے طاہر کو بھیجا۔
☆ ناصر نے جاوید کو مارا۔
☆ ماں نے بچے کو چپ کرایا۔
☆ میں نے اسلم کو بلایا۔

فعل تام:۔ وہ فعل ہے جو اگر فعل لازم ہے تو فاعل کا ذکر کر دینے کے بعد اس کے معنی مکمل ہو جائیں گے۔
جیسے:۔☆ سعید آیا۔☆ وسیم نے دیکھا۔☆ اسلم نے پڑھا۔
اگر فعل متعدی ہو تو فاعل اور مفعول دونوں کا ذکر کر دینے کے بعد اس کے معنی مکمل ہو جائیں
جب کہ.........
جیسے:۔☆ سعید مسجد سے آیا۔☆ وسیم نے کبوتر دیکھا۔☆ اسلم نے کتاب پڑھی۔

فعل ناقص:۔ وہ فعل جس کے ساتھ ایک اسم ذات کا ذکر کرنے کے بعد جب تک دوسرے اسم صفت کا ذکر نہ کیا جائے۔ اس کے معنی مکمل نہ ہوں۔ جیسے:۔
☆ طاہر خوبصورت بچہ ہے۔ ☆ نازیہ چالاک ہے۔
☆ اسلم نیک ہے۔ ☆ سکول بڑا ہے۔
☆ بچہ تیز ہے۔
☆ استاد ذہین ہے۔

فعل ناقص درج ذیل ہیں:۔
ہے ۔ ہیں ۔ ہو ۔ ہوا ۔ ہوئی ۔ ہوئے ۔ ہوگا ۔ تھا ۔ تھی وغیرہ۔

## کلام/مرکب

دو یا دو سے زیادہ با معنی لفظوں کا مجموعہ مرکب یا کلام کہلاتا ہے۔ جیسے:۔
میری کتاب۔ نیک بچہ۔ تین کتابیں۔ ادب واحترام۔

مرکب/کلام کی قسمیں:۔ اس کی مندرجہ ذیل قسمیں ہیں:۔
☆ مرکب تام۔
☆ مرکب ناقص۔

**مرکب ناقص:۔** ایسا مرکب جس کے کہنے والے کا مقصد پورا نہ ہو اور بات سننے والے کی سمجھ میں بھی پوری نہ آئے۔ جیسے:

☆ تیز گھوڑا ☆ نیک آدمی ☆ رات اور دن ☆ نغمہ آزادی

**مرکب ناقص کی مشہور اقسام:۔**

☆ مرکب اضافی ☆ مرکب توصیفی ☆ مرکب عطفی ☆ مرکب عددی

☆ مرکب اشاری ☆ مرکب جاری ☆ مرکب تابع موضوع ☆ مرکب تابع مہمل

**مرکب اضافی:۔** دو اسموں کے درمیان تعلق پیدا کرنا اضافت کہلاتا ہے۔ جیسے:۔

☆ خُدا کا بندہ ☆ حامد کی کتاب ☆ اللہ کا رسول ☆ نیکی کا راستہ

اس کے علاوہ مرکب اضافی کے لیے یاد رکھیں کہ

☆ دو اسموں کے درمیان علامت ''ء'' آجائے۔ جیسے:۔

نظریہ ءپاکستان، بانیءپاکستان، ثانیءغالب، نغمہءآزادی۔

☆ دو اسموں میں پہلے اسم کے نیچے علامت ''زیر'' آجائے۔ جیسے:۔

تصورِ پاکستان، تخلیقِ پاکستان، سرزمینِ عرب، وطنِ عزیز۔

☆ کسی اسم کے ساتھ ملکیتی ضمیر لگانے سے۔ جیسے:۔

میرا قلم، تمھارا دوست، ہمارا اسکول، میری کتاب، تیری بندوق، ہماری بیٹی، تمھاری بہن، میرا بستہ

**مرکب توصیفی:۔**

وہ مرکب جس میں اسم کے ساتھ اس کی صفت بھی شامل ہو۔ اس طرح صفت اور موصوف کے مجموعے کو مرکب توصیفی کہتے ہیں۔ جیسے:۔ خوبصورت لڑکا، نیک آدمی، ٹھنڈا پانی، تیز گھوڑا وغیرہ۔

**مرکب عطفی:۔**

وہ مرکب جو دو اسموں کو آپس میں ملانے کا کام دیتا ہے۔ اِن دو اسموں کو اردو میں ملانے کے لیے ''اور'' فارسی میں ''وُ'' استعمال کرتے ہیں۔ جیسے:۔

قلم اور دوات، سیب اور انگور، دن اور رات، صبح اور شام، شب و روز، شام و سحر، مُلک و قوم، سیاہ و سفید۔

**مرکب عددی:۔**

وہ مرکب جو کسی اسم کی تعداد یا گنتی کو ظاہر کرے۔ جیسے:۔

گیارہ کتابیں، بیس آم، چالیس چور، تین صدیاں، پانچ گھنٹے، چار خُلفاء، تیس روزے، دو عیدیں۔

**مرکب جاری:۔**

یہ وہ مرکب ہے جس میں بات نامکمل ہونے کے ساتھ ساتھ ابھی جاری ہو۔ اس طرح جار اور مجرور کا مجموعہ مرکب جاری کہلاتا ہے۔ جیسے: قلم سے، کتاب میں، بستر پر، میز پر، آسمان پر، کلاس میں، میرے پاس، زاہد کے قریب۔

**مرکب اشاری:۔**

وہ مرکب جس میں کسی اسم کے لیے دُور یا نزدیک کا اشارہ پایا جائے۔ جیسے:۔ یہ مسجد، وہ لڑکا، یہ کتابیں، وہ کرسیاں، یہ لڑکیاں، وہ گیند، یہ بستر، وہ انگوٹھی، یہ قلم، یہ پارک۔

**مرکب تام:-**
دو یا دو سے زیادہ بامعنی لفظوں کا ایسا مجموعہ جس سے کہنے والے کا مقصد پورا ہو جائے اور سُننے والے کو بھی بات مکمل سمجھ میں آ جائے۔ جیسے:- سعید آیا، اسلم نیک ہے، ہم آئے، وہ چلا گیا، وہ گیا ہے، طاہر لمبا ہے، پانی لا دو۔

**مرکب تابع موضوع:-**
ایسے دو لفظوں کا مجموعہ جس میں ایک بامعنی لفظ کے ساتھ دوسرا بامعنی لفظ بلاضرورت استعمال کیا جائے۔ مرکب تابع موضوع کہلاتا ہے۔ جیسے:- چال ڈھال، دانہ پانی، روکھی سوکھی، جان پہچان، آنا جانا وغیرہ۔

**مرکب تابع مہمل:-**
ایسے دو لفظوں کا مجموعہ جس میں ایک بامعنی لفظ کے ساتھ دوسرا بے معنی لفظ بلاضرورت استعمال کیا جائے۔ مرکب تابع مہمل کہلاتا ہے۔ جیسے:- روٹی ووٹی، جھوٹ مُوٹ، غَلَط مَلَط، بات چیت، کھانا وانا۔

**واحد:-** وہ اسم جو ایک چیز کے لیے بولا جائے۔ جیسے:-

☆لڑکا ☆بچہ ☆بکری ☆مُرغی ☆مسجد ☆کمرہ وغیرہ۔

**جمع:-** وہ اسم جو ایک سے زیادہ چیزوں کے لیے بولا جائے۔ جیسے:-

☆لڑکے ☆بچے ☆بکریاں ☆مُرغیاں ☆مسجدیں ☆کمرے وغیرہ۔

**مذکر:-** وہ اسم جو کسی نر چیز کے لیے بولا جائے۔ جیسے:-

☆بیٹا ☆ماموں ☆شیر ☆مومن ☆ابّا ☆چچا وغیرہ۔

**مؤنث:-** وہ اسم جو کسی مادہ چیز کے لیے بولا جائے۔ جیسے:-

☆بیٹی ☆ممانی ☆شیرنی ☆مومنہ ☆امّی ☆چچی وغیرہ۔

**سابقہ:-** حرف یا چند حروف کا وہ مجموعہ جو کسی بامعنی لفظ کے شروع میں لگانے سے نیا لفظ بن جائے۔ سابقہ کہلاتا ہے جیسے:-

☆اَن گنت ☆اہلِ کتاب ☆باوقار ☆بدچلن ☆نیک سیرت

**لاحقہ:-** ایک حرف یا چند حروف کا وہ مجموعہ جو کسی بامعنی لفظ کے "بعد" لگانے سے ایک نیا لفظ بن جائے۔ اُس کو لاحقہ کہتے ہیں۔ جیسے:-

☆ولولہ انگیز ☆میز پوش ☆نمک دان ☆دردناک ☆امن پسند

## مرکب تام کی اقسام

اس کی دو قسمیں ہیں۔ ☆جملہ انشائیہ ☆جملہ خبریہ

**جملہ انشائیہ:-** وہ جملہ جس میں (فعل امر، فعل نہی، سُوال، ندا یا تمنا پائی جائے۔ جیسے:-

☆تُو سبق پڑھ ☆اسلم شرارت نہ کر ☆کیا سعید آیا ☆اے اللہ! رحم کر

☆کاش! میں محنت کرتا ☆ناصر! بات سنو ☆مت کھیلو

**جملہ خبریہ:-** وہ جملہ جس میں کسی بات کی خبر دی جائے۔ اُس جملے کے بولنے والے کو سچا یا جھوٹا کہنا ممکن ہو۔ جیسے:- ☆اسلم آیا ہے۔ ☆میں نے کتاب خریدی ہے۔ ☆تُم لاہور سے آ رہے ہو۔

## جملہ خبریہ کی قسمیں

اس کی دو قسمیں ہیں۔ ☆ جملہ اسمیہ ☆ جملہ فعلیہ

**جملہ اسمیہ:۔** وہ جملہ جس میں (مسند اور مسند الیہ) دونوں موجود ہوں۔ جملہ اسمیہ کہلاتا ہے۔ جیسے:۔ اسلم نیک ہے، لڑکی چالاک ہے، اُستاد لائق ہے، والدہ بیمار ہیں۔

**جملہ اسمیہ کے اجزاء:۔** جملہ اسمیہ کے اجزاء درج ذیل ہیں:۔

☆ سعید گھر میں موجود ہے۔ سعید.........اسم/مبتداء موجود.........خبر

گھر میں.........متعلق خبر ہے.........فعل ناقص

**جملہ فعلیہ:۔** ایسا جملہ جس میں مسند ''فعل'' ہو اور مسند الیہ ''اسم'' ہو۔ جیسے:۔

☆ فیاض نے قلم سے خط لکھا۔ اس جملے میں.........

☆ خط.....مفعول ☆ فیاض.....فاعل ☆ قلم سے.....متعلق فعل ☆ لکھا.........مسند فعل

**جملہ اسمیہ کے اجزاء:۔** جملہ اسمیہ کے اجزاء درج ذیل ہیں۔

☆ فاعل ☆ فعل ☆ مفعول ☆ متعلق فعل

**ترکیبِ نحوی:۔** جملے کے اجزاء کو الگ الگ کرنا اور اُن کے باہمی تعلق کو ظاہر کرنا ترکیبِ نحوی کہلاتا ہے جیسے:۔ جملہ اسمیہ

☆ فیاض گھر میں موجود ہے۔

فیاض.....اسم/مبتداء گھر.....متعلق خبر میں.....حرفِ جار

موجود.........خبر ہے.........فعل ناقص

**جملہ فعلیہ:۔** ☆ بچوں نے کتاب میز پر رکھ دی۔

بچوں.....فاعل نے.........علامتِ فاعل کتاب.....مفعول

میز.....متعلق فعل پر.........حرف جار/متعلق فعل رکھ دی.....فعل

# علمِ بیان

## ا۔ تشبیہ

تشبیہ کا لفظ ''شبہ'' سے نکلا ہے، جس کے معنی مماثلت کے ہیں تشبیہ کے لفظی معنی ہیں ایک چیز کو دوسری چیز کے مانند قرار دینا۔ علمِ بیان کی رُو سے تشبیہ سے مراد ہے ''کسی ایک چیز کو کسی مشترک خوبی یا صفت کی بنا پر کسی دوسری چیز کے مانند قرار دینا جب کہ دوسری چیز میں وہ وصف یا خوبی زیادہ پائی جائے تشبیہ کہلاتا ہے۔''

### شعری مثالیں

ا۔ زندگی ہے یا کوئی طوفان ہے
ہم تو اس جینے کے ہاتھوں مر چلے

**وضاحت:** زندگی کی مشکلات و مصائب کو طوفان سے تشبیہ دی گئی ہے۔

۲۔ نازکی اس کے لب کی کیا کہیے
پنکھڑی اک گلاب کی سی ہے

**وضاحت:** ہونٹوں کی خوبصورتی، لطافت اور نزاکت کی وجہ سے گلاب کی پنکھڑی سے تشبیہ دی گئی ہے۔

۳۔ میر ان نیم باز آنکھوں میں
ساری مستی شراب کی سی ہے

وضاحت: نیم باز آنکھوں کی مستی کو شراب سے تشبیہ دی گئی ہے۔

نثری مثالیں:
۱۔ رُخسار پھول کی مانند ہے۔
۲۔ پانی برف کی طرح ٹھنڈا ہے۔
۳۔ بچہ چاند کی طرح خوبصورت ہے۔

ارکانِ تشبیہ:
ارکانِ تشبیہ پانچ ہیں۔

مشبہ:
وہ شے جس کو تشبیہ دی جائے۔ جیسے مندرجہ بالا نثری مثال نمبر ۱ ”رُخسار پھول کی مانند ہے“ میں ”رُخسار“ مشبہ ہے۔

مشبہ بہ:
وہ شے جس سے تشبیہ دی جائے۔ جیسے مندرجہ بالا نثری مثال نمبر ۱ میں ”پھول“ مشبہ بہ ہے۔

وجہِ شبہ:
وہ مشترک خصوصیت یا صفت جو مشبہ اور مشبہ بہ میں پائی جائے۔ جیسے سابقہ مثال میں ملائمت اور رنگت۔

غرضِ تشبیہ:
جس مقصد کے لیے تشبیہ دی جائے۔ جیسے سابقہ مثال میں خوبصورتی کو نمایاں کرنا۔

حروفِ تشبیہ:
جو حروف تشبیہ دینے کے لیے استعمال ہوں۔ جیسے سابقہ مثال میں مانند حرفِ تشبیہ ہے۔ عموماً یہ حروف استعمال ہوتے ہیں۔ مانند، جیسا، طرح، سا، سی، سے، صورت، مثل، یا، گویا، جیسے، ایسا، ایسے، ایسی، جیسی وغیرہ۔ انھیں اداتِ تشبیہ بھی کہتے ہیں۔

طرفینِ تشبیہ:
مشبہ اور مشبہ بہ کو طرفینِ تشبیہ کہتے ہیں۔

## ۲۔ استعارہ

استعارہ عربی زبان کا لفظ ہے جس کے لغوی معنی مستعار لینا یا ادھار لینا کے ہیں۔ علم بیان کی رُو سے ”اگر کوئی لفظ اپنے مجازی معنوں میں اس طرح استعمال ہو کہ اس کے حقیقی اور مجازی معنوں میں تشبیہ کا تعلق ہو تو اسے استعارہ کہتے ہیں۔“

مثالیں:
۱۔ پلکوں سے گر نہ جائیں یہ موتی سنبھال لو
دنیا کے پاس دیکھنے والی نظر کہاں

وضاحت: مثال میں ”آنسو“ کے لیے لفظ ”موتی“ بطور استعارے کے استعمال ہوا ہے۔

۲۔ پتا پتا بوٹا بوٹا حال ہمارا جانے ہے
جانے نہ جانے گل ہی نہ جانے باغ تو سارا جانے ہے

وضاحت: مندرجہ بالا شعر میں محبوب کے لیے لفظ ”گل“ بطور استعارے کے استعمال ہوا ہے۔

۳۔ کھڑکی کوئی کھلے، کوئی چہرہ دکھائی دے
اے چاند تو یا کوئی تجھ سا دکھائی دے

**وضاحت:** مثال میں محبوب کے لیے لفظ ''چاند'' استعارے کے طور پر استعمال ہوا ہے۔

## نثری مثالیں:

۱۔ دیکھو میرا چاند آیا ہے۔ (وضاحت: بیٹے کے لیے لفظ ''چاند'' استعارے کے طور پر استعمال ہوا ہے)
۲۔ صنم نے مار ڈالا۔ (وضاحت: سنگ دل محبوب کے لیے لفظ ''صنم'' استعارے کے طور پر استعمال ہوا ہے)
۳۔ میرا بھائی شیر ہے۔ (وضاحت: بھائی کے لیے لفظ ''شیر'' کا لفظ استعارے کے طور پر استعمال ہوا ہے)

## ارکانِ استعارہ:

ارکانِ استعارہ تین ہیں۔

۱۔ **مستعار لہ:**

وہ چیز یا شخص جس کے لیے کوئی لفظ مستعار لیا جائے۔ جیسے مندرجہ بالا نثری مثال: ''دیکھو میرا چاند آیا ہے'' میں بیٹے کے لیے لفظ چاند لیا گیا ہے۔ لہٰذا بیٹا مستعار لہ ہے۔

۲۔ **مستعار منہ:**

وہ چیز یا شخص جس سے کوئی لفظ مستعار لیا جائے جیسے سابقہ مثال میں چاند کا لفظ عارضی طور پر ''بیٹے'' کے لیے استعمال ہوا ہے لہٰذا ''چاند'' مستعار منہ ہے۔

۳۔ **وجہ جامع:**

وہ مشترک صفت جو مستعار لہ اور مستعار منہ میں پائی جائے۔ مثلاً سابقہ مثال میں ''چاند'' استعارہ ہے بیٹے کے لیے، چاند اور بیٹے کی مشترک صفت خوبصورتی وجہ جامع ہے۔

## طرفینِ استعارہ:

مستعار لہ اور مستعار منہ کو طرفینِ استعارہ کہتے ہیں۔

# ۳۔ تلمیح

تلمیح عربی زبان کا لفظ ہے جس کے معنی ''اشارہ'' کے ہیں۔ اصطلاح میں وہ لفظ یا الفاظ جو نظم یا نثر میں کسی مذہبی یا تاریخی واقعہ، قرآنی آیت، حدیث نبوی ﷺ روایتی کہانی یا کسی خاص شخصیت کی طرف اشارہ کرے تلمیح کہلائے گی۔

## شعری مثالیں:

۱۔ بے خطر کود پڑا آتشِ نمرود میں عشق
عقل ہے محوِ تماشائے لبِ بام ابھی

**وضاحت:** مندرجہ بالا شعر میں ''آتشِ نمرود'' تلمیح ہے۔ حضرت ابراہیمؑ اور نمرود کے واقعہ کی طرف اشارہ ہے۔

۲۔ ابنِ مریم ہوا کرے کوئی
میرے دکھ کی دوا کرے کوئی

**وضاحت:** مندرجہ بالا شعر میں ''ابنِ مریم'' تلمیح ہے۔

۳۔ آ رہی ہے چاہِ یوسف سے صدا
دوست یاں تھوڑے ہیں اور بھائی بہت
(بحوالہ: دیوانِ حالی صفحہ ۱۸۳)

**وضاحت:** مندرجہ بالا شعر میں ''چاہِ یوسف'' تلمیح ہے۔

۴۔ اک کھیل ہے اورنگِ سلیماں مرے نزدیک
اک بات ہے اعجازِ مسیحا مرے آگے

وضاحت: مندرجہ بالا شعر میں "اورنگِ سلیماں" اور "اعجازِ مسیحا" تلمیحات ہیں۔

## ۴۔ کنایہ:

کنایہ کے لغوی معانی اشارے سے بات کہنے کے ہیں۔ علم بیان کی رُو سے کنایہ وہ لفظ ہے جس کے معانی حقیقی مراد نہ ہوں بلکہ معنی غیر حقیقی ہوں اور اگر حقیقی معنی بھی مراد لیے جائیں تو جائز ہو، مثلاً: کسی شخص کو "سفید پوش" کہا جائے اور اس سے وضع دار اور غیرت مند غریب مراد لیا جائے۔

## ۵۔ مجازِ مرسل:

علم بیان کی رو سے "اگر کوئی لفظ اپنے مجازی معنوں میں اس طرح استعمال ہو کہ اس کے حقیقی اور مجازی معنوں میں تشبیہ کے علاوہ کوئی اور تعلق ہو تو اسے "مجازِ مرسل" کہتے ہیں" مثلاً یہ کہیں کہ:

۱۔ اس سلسلہ میں اس کا ہاتھ نہیں پہنچتا۔

۲۔ "اس کام میں میرا ہاتھ نہیں"

مندرجہ بالا جملوں میں ہاتھ کا لفظ قدرت و اختیار کے معنوں میں استعمال ہوا ہے۔

# شعری اصطلاحات

## ۱۔ مطلع

مطلع کے لغوی معنی "طلوع ہونے کی جگہ" کے ہیں۔ شعری اصطلاح میں غزل اور قصیدے کے پہلے شعر کو جس کے دونوں مصرعے، ہم قافیہ و ہم ردیف ہوتے ہیں مطلع کہلاتا ہے، غزل میں ایک سے زیادہ مطلعے بھی آسکتے ہیں مگر یہ سب آغاز میں آتے ہیں انھیں مطلع ثانی، مطلع ثالث کہتے ہیں۔ ایسے تمام مطلعوں کے بعد جو شعر آتا ہے، اسے "حسنِ مطلع" کہا جاتا ہے۔ اگر غزل کے پہلے شعر کے دونوں مصرعے، ہم قافیہ اور ہم ردیف نہ ہوں تو غزل کا پہلا شعر تو کہلائے گا مطلع نہیں کہلائے گا۔

مثالیں: ۱۔ پھرے راہ سے وہ یہاں آتے آتے
اجل مر رہی تو کہاں آتے آتے

وضاحت: مندرجہ بالا شعر کے دونوں مصرعے ہم قافیہ و ہم ردیف ہیں۔

۲۔ اثر اس کو ذرا نہیں ہوتا
رنج راحت فزا نہیں ہوتا

وضاحت: مندرجہ بالا شعر کے دونوں مصرعے ہم قافیہ و ہم ردیف ہیں۔

۳۔ گل کو ہوتا صبا قرار اے کاش
رہتی ایک آدھ دن بہار اے کاش

وضاحت: مندرجہ بالا شعر کے دونوں مصرعے ہم قافیہ و ہم ردیف ہیں۔

۴۔ اب تو کچھ اور ہی اعجاز دکھایا جائے
شام کے بعد بھی سورج نہ بجھایا جائے

**وضاحت:** مندرجہ بالا شعر کے دونوں مصرعے ہم قافیہ و ہم ردیف ہیں۔

## ۲۔ مقطع

مقطع لفظ ''قطع'' سے ماخوذ ہے جس کے لغوی معنی ''کٹ جانے کی جگہ'' کے ہیں۔ شعری اصطلاح میں غزل یا قصیدے کا آخری شعر جس میں شاعر اپنا تخلص استعمال کرے مقطع کہتے ہیں۔ اگر کسی غزل کے آخری شعر میں شاعر نے اپنا تخلص استعمال نہ کیا ہو تو اسے غزل کا آخری شعر کہیں گے، لیکن مقطع نہیں کہلائے گا۔

**مثالیں:**

۱۔ اک مدت سے میری ماں نہیں سوئی تابشؔ
میں نے اک بار کہا تھا مجھے ڈر لگتا ہے

**وضاحت:** مندرجہ بالا شعر میں شاعر کا تخلص ''تابشؔ'' ہے اس لیے یہ مقطع کہلائے گا۔

۲۔ کیوں سنے عرضِ مضطرب مومنؔ
صنم آخر خدا نہیں ہوتا

**وضاحت:** مندرجہ بالا شعر میں شاعر کا تخلص ''مومنؔ'' ہے اس لیے یہ مقطع کہلائے گا۔

۳۔ حکم ہے سچ بھی قرینے سے کہا جائے ندیمؔ
زخم کو زخم نہیں، پھول بتایا جائے

**وضاحت:** مندرجہ بالا شعر میں شاعر کا تخلص ''ندیمؔ'' ہے اس لیے یہ مقطع کہلائے گا۔

۴۔ وقت اچھا بھی آئے گا ناصرؔ
غم نہ کر زندگی پڑی ہے ابھی

**وضاحت:** مندرجہ بالا شعر میں شاعر کا تخلص ''ناصرؔ'' ہے اس لیے یہ مقطع کہلائے گا۔

## ۳۔ قافیہ

قافیہ کے لغوی معنی ''پیچھے آنے والا'' کے ہیں۔ شعری اصطلاح میں ان معین حروف و حرکات کو قافیہ کہتے ہیں جو مختلف الفاظ کی شکل میں شعر یا مصرعے کے آخر میں ردیف سے قبل بار بار آئیں، قافیہ کہلاتے ہیں۔ غزل میں ردیف نہ ہونے کی صورت میں قافیہ مصرعے کے آخر میں ہوتا ہے۔

**مثالیں:**

۱۔ اثر اس کو ذرا نہیں ہوتا
رنج راحت فزا نہیں ہوتا

**وضاحت:** مندرجہ بالا شعر میں ''ذرا، فزا'' قافیہ ہے۔

۲۔ ابنِ مریم ہوا کرے کوئی
مرے دکھ کی دوا کرے کوئی

**وضاحت:** مندرجہ بالا شعر میں ''ہوا، دوا'' قافیہ ہے۔

۳۔ دل میں اک لہر سی اٹھی ہے ابھی
کوئی تازہ ہوا چلی ہے ابھی

وضاحت: مندرجہ بالا شعر میں ''اٹھی، چلی'' قافیہ ہے۔

۴۔ ابتدائے عشق ہے روتا ہے کیا
آگے آگے دیکھیے ہوتا ہے کیا

وضاحت: مندرجہ بالا شعر میں ''روتا، ہوتا'' قافیہ ہے۔

## ۴۔ ردیف

ردیف کے لفظی معنی ہیں ''وہ شخص جو سواری پر کسی کے پیچھے سوار ہو'' شعری اصطلاح میں اس سے مراد ایک یا ایک سے زیادہ وہ ...ل کلمے یا حروف ہیں، جو قافیہ کے بعد بار بار آئیں، ردیف کہلاتے ہیں۔

...الیں:

۱۔ اثر اس کو ذرا نہیں ہوتا
رنج راحت فزا نہیں ہوتا

وضاحت: مندرجہ بالا شعر میں ''نہیں ہوتا'' ردیف ہے۔

۲۔ ابن مریم ہوا کرے کوئی
مرے دکھ کی دوا کرے کوئی

وضاحت: مندرجہ بالا شعر میں ''کرے کوئی'' ردیف ہے۔

۳۔ تم میرے پاس ہوتے ہو گویا
جب کوئی دوسرا نہیں ہوتا

وضاحت: مندرجہ بالا شعر میں ''نہیں ہوتا'' ردیف ہے۔

۴۔ شور برپا ہے خانۂ دل میں
کوئی دیوار سی گری ہے ابھی

وضاحت: مندرجہ بالا شعر میں ''ہے ابھی'' ردیف ہے۔

# مطالعہ پاکستان

## پاکستان کے حکمران (1947 سے تا حال)

### پاکستان کے صدر مملکت

1- میجر جنرل سکندر مرزا 23 مارچ 1956ء تا 27 اکتوبر 1958ء
2- فیلڈ مارشل محمد ایوب خان 27 اکتوبر 1958ء تا 25 مارچ 1969ء
3- جنرل یحییٰ خان 25 مارچ 1969ء تا 20 دسمبر 1971ء
4- ذوالفقار علی بھٹو 20 دسمبر 1971ء تا 13 اگست 1973ء
5- فضل الٰہی چودھری 13 اگست 1973ء تا 16 ستمبر 1978ء
6- جنرل محمد ضیاء الحق 16 ستمبر 1978ء تا 17 اگست 1988ء
7- غلام اسحاق خان 17 اگست 1988ء تا 18 جولائی 1993ء
وسیم سجاد (قائم مقام) 18 جولائی 1993ء تا 14 نومبر 1993ء
8- سردار فاروق احمد لغاری 14 نومبر 1993ء تا 2 دسمبر 1997ء
وسیم سجاد (قائم مقام) 2 دسمبر 1997ء تا یکم جنوری 1998ء
9- جسٹس (ر) محمد رفیق تارڑ یکم جنوری 1998ء تا 20 جون 2001ء
10- جنرل پرویز مشرف 20 جون 2001ء تا 18 اگست 2008ء
محمد میاں سومرو (قائم مقام) 18 اگست 2008 تا 9 ستمبر 2008ء
11- آصف علی زرداری 9 ستمبر 2008ء تا 9 ستمبر 2013ء
12- ممنون حسین 9 ستمبر 2013ء تا 9 ستمبر 2018ء
13- عارف علوی 9 ستمبر 2018ء تا حال

### پاکستان کا نائب صدر

1- نورالامین 20 دسمبر 1971ء تا 13 اگست 1973ء

### وزرائے اعظم پاکستان

1- خان لیاقت علی خان 14 اگست 1947ء تا 16 اکتوبر 1951ء
2- خواجہ ناظم الدین 17 اکتوبر 1951ء تا 17 اپریل 1953ء
3- محمد علی بوگرہ 17 اپریل 1953ء تا 12 اگست 1955ء
4- چوہدری محمد علی 12 اگست 1955ء تا 12 ستمبر 1956ء
5- حسین شہید سہروردی 12 ستمبر 1956ء تا 17 اکتوبر 1957ء
6- ابراہیم اسماعیل چندریگر 17 اکتوبر 1957ء تا 16 دسمبر 1957ء
7- ملک فیروز خان نون 16 دسمبر 1957ء تا 07 اکتوبر 1958ء
8- جنرل محمد ایوب خان 07 اکتوبر 1958ء تا 28 اکتوبر 1958
9- نورالامین (نامزد) 7 دسمبر 1971ء تا 20 دسمبر 1971ء
10- ذوالفقار علی بھٹو 14 اگست 1973ء تا 5 جولائی 1977ء
11- محمد خان جونیجو 24 مارچ 1985ء تا 29 مئی 1988ء
12- بے نظیر بھٹو 2 دسمبر 1988ء تا 6 اگست 1990ء
13- غلام مصطفیٰ جتوئی (نگران) 6 اگست 1990ء تا 6 نومبر 1990ء
14- میاں محمد نواز شریف 6 نومبر 1990ء تا 18 اپریل 1993ء
اور 26 مئی سے 18 جولائی 1993ء تک
15- بلخ شیر مزاری (نگران) 18 اپریل 1993ء تا 26 مئی 1993ء
16- معین احمد قریشی (نگران) 18 جولائی 993ء تا 19 اکتوبر 1993ء
17- بے نظیر بھٹو 19 اکتوبر 1993ء تا 5 نومبر 1996ء
18- معراج خالد (نگران) 5 نومبر 1996ء تا 17 فروری 1997ء
19- میاں محمد نواز شریف 17 فروری 1997ء تا 12 اکتوبر 1999ء
20- میر ظفر اللہ خان جمالی 21 نومبر 2002ء تا 26 جون 2004ء
21- چوہدری شجاعت حسین (نگران) 30 جون 2004ء تا 20 اگست 2004ء
22- شوکت عزیز 20 اگست 2004ء تا 16 نومبر 2007ء
23- میاں محمد سومرو (نگران) 16 نومبر 2007ء تا 25 مارچ 2008ء
24- مخدوم سید یوسف رضا گیلانی 25 مارچ 2008 تا 26 اپریل 2012ء
25- راجہ پرویز اشرف 22 جون 2012ء تا 17 مارچ 2013
26- میر ہزار خان (نگران) 17 مارچ 2013 تا 06 جون 2013ء
27- میاں نواز شریف 06 جون 2013ء تا 28 جولائی 2017
28- شاہد خاقان عباسی 1 اگست 2017ء 31 مئی 2018
29- ناصر الملک (نگران) 1 جون 2018 تا 17 اگست 2018ء
30- عمران خان 18 اگست 2018ء تا حال

### چیف مارشل لاء ایڈمنسٹریٹر

1- فیلڈ مارشل محمد ایوب خان 17 اکتوبر 1985ء تا 8 جون 1962ء
2- جنرل محمد یحییٰ خان 25 مارچ 1969ء تا 20 دسمبر 1971ء

3۔ ذوالفقار علی بھٹو 20 دسمبر 1971ء تا 21 اپریل 1972ء
4۔ جنرل محمد ضیاء الحق 5 جولائی 1977ء تا 30 دسمبر 1985ء

## چیف ایگزیکٹو

1۔ جنرل پرویز مشرف 14 اکتوبر 1999ء تا 19 جون 2001ء

## پاکستان کے گورنر جنرلز

| | | | |
|---|---|---|---|
| 1 | قائد اعظم محمد علی جناح | 15 اگست 1947ء | 11 ستمبر 1948ء |
| 2 | خواجہ ناظم الدین | 14 ستمبر 1948ء | 17 اکتوبر 1951ء |
| 3 | ملک غلام محمد | 17 اکتوبر 1951ء | 6 اکتوبر 1955ء |
| 4 | میجر جنرل سکندر مرزا | 6 اکتوبر 1955ء | 23 مارچ 1956ء |

## سپیکرز آف قومی اسمبلی

1۔ قائد اعظم محمد علی جناح 11 اگست 1947ء تا 11 ستمبر 1948ء
2۔ مولوی تمیز الدین خان 4 دسمبر 1948ء تا 24 اکتوبر 1954ء
3۔ عبدالوہاب خان 12 اگست 1955ء تا 7 اکتوبر 1958ء
4۔ مولوی تمیز الدین خان 1 جون 1962ء تا 19 اگست 1963ء
5۔ فضل القادر چوہدری 29 ستمبر 1963ء تا 12 جون 1965ء
6۔ عبدالجبار خان 12 جون 1965ء تا 25 مارچ 1969ء
7۔ ذوالفقار علی بھٹو 14 اپریل 1972 تا 12 اپریل 1973ء
8۔ چوہدری فضل الٰہی 15 اگست 1972ء تا 7 اگست 1973ء
9۔ فاروق علی خان 9 اگست 1973ء تا 27 مارچ 1977ء
10۔ ملک معراج خالد 27 مارچ 1977ء تا 5 جولائی 1977ء
11۔ سید فخر امام 22 مارچ 1985ء تا 26 مئی 1986ء
12۔ حامد ناصر چٹھہ 31 مئی 1986ء تا 3 دسمبر 1988ء
13۔ ملک معراج خالد 3 دسمبر 1988ء تا 4 نومبر 1990ء
14۔ گوہر ایوب خان 4 نومبر 1990ء تا 17 اکتوبر 1993ء
15۔ یوسف رضا گیلانی 17 اکتوبر 1993ء تا 16 فروری 1997ء
16۔ الٰہی بخش سومرو 16 فروری 1997ء تا 20 اگست 2001ء
17۔ چوہدری امیر حسین 19 نومبر 2002ء تا 19 مارچ 2008ء
18۔ ڈاکٹر فہمیدہ مرزا 19 مارچ 2008ء تا 06 جون 2013ء

**نوٹ: فہمیدہ مرزا کو پاکستان کی پہلی خاتون سپیکر ہونے کا اعزاز حاصل ہوا**

19۔ ایاز صادق 07 جون 2013ء تا 31 مئی 2018
20۔ اسد قیصر 13 اگست 2018ء تا حال

## چیرمین سینٹ

1۔ خان حبیب اللہ خان 6 اگست 1975ء تا 4 جولائی 1977ء
2۔ غلام اسحاق خان 21 مارچ 1985ء تا 20 مارچ 1988ء
3۔ وسیم سجاد 24 دسمبر 1988ء تا 21 مارچ 1991ء
4۔ وسیم سجاد 21 مارچ 1991 تا 20 مارچ 1992ء
5۔ وسیم سجاد 21 مارچ 1997 تا 12 اکتوبر 1999ء
6۔ محمد میاں سومرو 23 مارچ 2003ء تا 22 مارچ 2006ء
7۔ میاں محمد سومرو 23 مارچ 2006ء تا 12 مارچ 2009ء
8۔ فاروق حمید نائیک 12 مارچ 2009ء تا 12 مارچ 2012ء
9۔ سید نیر حسین بخاری 12 مارچ 2012ء تا 12 مارچ 2015ء
10۔ میاں رضا ربانی 12 مارچ 2015ء تا 12 مارچ 2018ء
11۔ صادق سنجرانی 12 مارچ 2018ء تا حال

## پاکستان میں عام اور براہ راست انتخابات

(i) عام انتخابات 1970ء (ii) عام انتخاب 1977ء
(iii) عام انتخابات 1985ء (iv) عام انتخابات 1988ء
(v) عام انتخابات 1990ء (vi) عام انتخابات 1993ء
(vii) عام انتخابات 1997ء (viii) عام انتخابات 2002ء
(ix) عام انتخابات 2008ء (x) عام انتخابات 2013ء
(xi) عام انتخابات 2018ء

## نشان حیدر

یہ پاکستان کا سب سے بڑا ملٹری ایوارڈ ہے۔ ابھی تک دس لوگ اسے حاصل کر چکے ہیں۔ یہ نشان ملٹری میں بہت بڑا کارنامہ سرانجام دینے پر دیا جاسکتا ہے۔ یہ اتفاق ہے کہ یہ ایوارڈ صرف ان لوگوں کے حصہ میں آیا ہے جو شہید ہو گئے۔

| نام | معرکہ | تاریخ | جگہ |
|---|---|---|---|
| کیپٹن محمد سرور | 1948 | 27 جولائی 1948 | اڑی کشمیر |
| میجر محمد طفیل | 1958 | 7 اگست 1958 | لشکھی پور |
| میجر عزیز بھٹی | 1965 | 10 ستمبر 1965 | لاہور |

| | | | |
|---|---|---|---|
| میجر محمد اکرم | 1971 | 1971 | مشرقی پاکستان |
| میجر شبیر شریف | 1971 | 6دسمبر 1971 | کارگل |
| لانس نائیک محمد محفوظ | 1971 | 8دسمبر 1971 | واہگہ اٹاری |
| راشد منہاس | 1971 | 20اگست 1971 | پاک انڈیا بارڈر |
| سوار محمد حسین | 1971 | 10دسمبر 1971 | ظفروال شکرگڑھ |
| کیپٹن کرنل شیر خان | 1999 | 5جولائی 1999 | کارگل |
| حوالدار لالک جان | 1999 | 7جولائی 1999 | کارگل |

**سب سے بڑی فوجی چھاونی:** کھاریاں

**سب سے بڑا فوجی مرکز:** اوکاڑہ

# مطالعہ پاکستان (MCQs)

## تحریک پاکستان

1- تحریک خلافت کی راہنمائی کرنے والی شخصیت کا نام ہے۔
(A) سر سید احمد خان (B) علامہ محمد اقبال
(C) مولانا محمد علی جوہر (D) سر آغا خان

2- توبۃ النصوح ناول کس کی تحریر ہے؟
(A) ڈپٹی نذیر احمد (B) مولانا الطاف حسین حالی
(C) مولانا شبلی نعمانی (D) مولانا ذکاءاللہ

3- شملہ وفد کب وائسرائے لارڈ منٹو سے ملا؟
(A) 1903 (B) 1904
(C) 1906 (D) 1908

4- قاضی محمد عیسیٰ کا تعلق کس صوبے سے تھا؟
(A) صوبہ بلوچستان (B) صوبہ سرحد
(C) صوبہ سندھ (D) صوبہ پنجاب

5- قائداعظمؒ نے اپنے مشہور چودہ نکات کب پیش کیے؟
(A) 1925ء (B) 1927ء
(C) 1929ء (D) 1931ء

6- تحریک خلافت کب شروع ہوئی؟
(A) 1916ء (B) 1919ء
(C) 1921ء (D) 1930ء

7- بنگال کی تقسیم کب ہوئی؟
(A) 1905ء (B) 1907ء
(C) 1909ء (D) 1911ء

8- شملہ وفد لے جانے کا سارا مشن کس مسلم راہ نما کی کوششوں سے پورا ہوا؟
(A) وقار الملک (B) محسن الملک
(C) آغا خان (D) محمد علی جوہر

9- سر سید احمد خاں نے رسالہ ''تہذیب الاخلاق'' کب جاری کیا؟
(A) 1860ء (B) 1865ء
(C) 1870ء (D) 1875ء

10- قائداعظمؒ مسلم لیگ میں کب شامل ہوئے؟
(A) 1909ء (B) 1913ء
(C) 1917ء (D) 1921ء

11- علامہ محمد اقبال نے مشہور خطبہ الہ آباد کس سال دیا؟
(A) 1914 (B) 1939
(C) 1919 (D) 1930

12- جنگ عظیم دوم کا کس سال آغاز ہوا؟
(A) 1914 (B) 1939
(C) 1919 (D) 1945

13- محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کا قیام کب عمل میں لایا گیا؟
(A) 1866ء (B) 1876ء
(C) 1886ء (D) 1896ء

14- 1946 کی عبوری حکومت کا بجٹ کس نے پیش کیا؟
(A) سر آغا (B) لیاقت علی خان
(C) عبدالرب نشتر (D) چوہدری محمد علی

15- مولانا محمد علی جوہر نے کونسا اردو اخبار جاری کیا۔
(A) ہمدرد (B) زمیندار
(C) الہلال (D) جنگ

16- مولانا ابوالکلام آزاد نے مشہور اخبار جاری کیا۔
(A) ہمدرد (B) زمیندار
(C) الہلال (D) نوائے وقت

17- "زمیندار" اخبار کس نے جاری کیا۔
(A) مولانا جوہر (B) مولانا حسرت موہانی
(C) مولانا ظفر علی خاں (D) مولانا ابوالکلام آزاد

18- قرارداد پاکستان کے اجلاس کی صدارت کس نے کی۔
(A) علامہ اقبال (B) سر آغا خاں
(C) اے۔ کے فضل الحق (D) قائداعظم

19- آل انڈیا مسلم لیگ کا قیام کس شہر میں عمل میں آیا؟
(A) دہلی (B) علی گڑھ
(C) ڈھاکہ (D) لاہور

20- آل انڈیا مسلم لیگ کب قائم کی گئی؟
(A) 1905ء (B) 1904ء
(C) 1907ء (D) 1906ء

21- پہلی جنگ عظیم کس سال میں شروع ہوئی؟
(A) 1915 (B) 1914
(C) 1939 (D) 1921

22- معاہدہ لکھنؤ کس سال ہوا؟
(A) 1914ء (B) 1915ء
(C) 1916ء (D) 1918ء

23- تحریک علی گڑھ کے قائد کون تھے؟
(A) سر سید احمد خاں (B) نواب محسن الملک
(C) نواب وقار الملک (D) علامہ اقبالؒ

24- لارڈ منٹو سے ملنے مسلمانوں کا وفد شملہ میں کب گیا۔
(A) 1906ء (B) 1909ء
(C) 1919ء (D) 1907ء

25- تقسیم بنگال کا اعلان کس سال ہوا۔
(A) 1904ء (B) 1905ء
(C) 1906ء (D) 1909ء

26- تقسیم بنگال کی تنسیخ کا اعلان کب کیا گیا؟
(A) 1910ء (B) 1906ء
(C) 1911ء (D) 1912ء

27- وفد شملہ سر آغا خان کی قیادت مسلمانوں کے مطالبات لے کر گیا تو ارکان کی تعداد کیا تھی؟
(A) 35 (B) 71
(C) 40 (D) 45

28- تحریک خلافت کا آغاز کس جنگ کے دوران ہوا؟
(A) جنگ بلقان (B) جنگ طرابلس
(C) پہلی جنگ عظیم (D) جنگ کریمیا

29- ڈھاکہ میں 1906ء میں آل انڈیا مسلم لیگ کا قیام عمل میں آیا۔ صدارت کس نے کی تھی؟
(A) قائداعظم (B) وقار الملک
(C) نواب آف ڈھاکہ (D) محسن الملک

30- اجلاس ڈھاکہ 1906ء میں آل انڈیا مسلم لیگ کے قیام کی تجویز کس نے پیش کی تھی؟
(A) نواب سلیم اللہ خان (B) مولانا ظفر علی خان
(C) مولانا حالی (D) ڈاکٹر انصاری

31- منٹو مارلے اصلاحات کا سال۔
(A) 1908ء (B) 1909ء
(C) 1916ء (D) 1919ء

32- مانٹیگو چیمسفورڈ اصلاحات کا سال۔
(A) 1909ء (B) 1914ء
(C) 1919ء (D) 1926ء

33- آل انڈیا مسلم لیگ کے پہلے صدر کون تھے؟
(A) مولانا ظفر علی خان (B) قائداعظم محمد علی جناح
(C) سر آغا خان (D) سید امیر علی

34- علی گڑھ کالج کو یونیورسٹی کا درجہ کب دیا گیا۔
(A) 1922ء (B) 1920ء
(C) 1921ء (D) 1922ء

35- انڈین نیشنل کانگرس کے پہلے صدر کون تھے؟
(A) گاندھی (B) جواہر لال نہرو
(C) چندر بینر جی (D) اے۔ او۔ ہیوم

36- مولانا محمد علی جوہر نے کونسا انگریزی اخبار جاری کیا۔
(A) ٹائم (B) کامریڈ
(C) ڈان (D) ڈیلی ٹائم

37- جنگ آزادی کس سن میں لڑی گئی؟

(A) 1850 (B) 1857

(C) 1867 (D) 1877

38- 1946 کی عبوری حکومت میں کتنے مسلم لیگی وزراء شامل تھے؟

(A) 2 (B) 3

(C) 4 (D) 5

39- قانون آزادی ہند کب منظور ہوا؟

(A) 14 اگست 1947 (B) 18 جولائی 1947

(C) 24 اگست 1947 (D) 3 جون 1947

40- ''پاکستان ناگزیر تھا'' کتاب کا مصنف کون ہے؟

(A) ڈاکٹر صفدر محمود (B) عبدالحلیم شرر

(C) سرسید احمد خان (D) سید حسن ریاض

41- قرارداد لاہور آل انڈیا مسلم لیگ کے سالانہ اجلاس میں کب منظور کی گئی؟

(A) 1930 (B) 1940

(C) 1946 (D) 1949

42- قرارداد پاکستان 1940ء کے مسلم لیگ اجلاس میں پیش کرنے کی سعادت کسے حاصل ہوئی؟

(A) قائداعظم (B) لیاقت علی خان

(C) فضل الحق شیر بنگال (D) حسین شہید سہروردی

43- اقبال نے جس خطبہ میں جداگانہ مسلم مملکت کا خاکہ پیش کیا، کس شہر میں صادر فرمایا تھا؟

(A) لاہور (B) دہلی

(C) بمبئی (D) الہ آباد

44- گول میز کانفرنسیں کس شہر میں منعقد ہوئیں؟

(A) لندن (B) کلکتہ

(C) دہلی (D) بمبئی

45- کابینہ مشن میں کتنے ارکان شامل تھے۔

(A) دو (B) تین

(C) چار (D) پانچ

46- 1946 کے انتخابات میں مرکزی اسمبلی کی کتنی مسلم نشستوں پر مسلم لیگ کامیاب ہوئی۔

(A) 30/30 (B) 25/30

(C) 28/30 (D) 20/30

47- مشہور پمفلٹ ''اب یا کبھی نہیں Now or Never'' کس نے لکھا۔

(A) علامہ اقبال (B) چودھری رحمت علی

(C) سید امیر علی (D) مولانا ظفر علی خان

48- قائداعظم نے کانگرس سے استعفیٰ کب دیا؟

(A) 1920ء (B) 1911ء

(C) 1916ء (D) 1913ء

49- قائداعظم کتنا عرصہ مسلم لیگ اور کانگرس دونوں کے ممبر رہے؟

(A) پانچ سال (B) چھ سال

(C) سات سال (D) آٹھ سال

50. مفکر پاکستان اور شاعر مشرق کے خطابات سے کس شاعر کو نوازا گیا؟

(A) مولانا ظفر علی خاں (B) حسرت موہانی

(C) علامہ اقبال (D) حفیظ جالندھری

51. علامہ اقبال 9 نومبر 1877ء کو کس شہر میں پیدا ہوئے؟

(A) لاہور (B) سیالکوٹ

(C) کراچی (D) گجرات

52. علامہ اقبال نے اپنی طالب علمی کے ایام میں عربی اور فارسی کی تعلیم کس مشہور سکالر سے حاصل کی؟

(A) مولوی میر حسن (B) مولوی ابراہیم

(C) مولوی سید عبداللہ (D) مولانا شبلی

53. علامہ اقبال نے ایف اے مرے کالج سیالکوٹ سے پاس کیا یہ بتایئے کہ بی اے کس کالج سے کیا؟

(A) ایف سی کالج لاہور

(B) اسلامیہ کالج لاہور

(C) ایم اے او کالج لاہور

(D) گورنمنٹ کالج لاہور

54. علامہ اقبال نے ایم اے کی ڈگری کس مضمون میں حاصل کی؟

(A) فلسفہ (B) نفسیات

(C) ادب (D) فزکس

55. علامہ اقبال نے فلسفہ میں ایم اے کی ڈگری حاصل کرنے کے بعد کس کالج میں تدریس کے فرائض انجام دیئے؟
(A) اسلامیہ کالج لاہور (B) گورنمنٹ کالج لاہور
(C) مرے کالج سیالکوٹ (D) اورینٹل کالج لاہور

56. علامہ اقبال اعلیٰ تعلیم کے لیے انگلستان کس سن میں تشریف لے گئے؟
(A) 1905ء (B) 1906ء
(C) 1907ء (D) 1908ء

57. علامہ اقبال نے بارایٹ لاء کا امتحان کس سن میں پاس کیا؟
(A) 1906ء (B) 1907ء
(C) 1907ء (D) 1908

58. علامہ اقبال نے پی ایچ ڈی کی ڈگری یورپ کی کس یونیورسٹی سے حاصل کی؟
(A) لندن یونیورسٹی (B) میونخ یونیورسٹی (جرمنی)
(C) آکسفورڈ یونیورسٹی (D) گلاسکو یونیورسٹی

59. علامہ اقبال نے پی ایچ ڈی کا امتحان پاس کرنے کے بعد واپس وطن آ کر کس شہر میں وکالت شروع کی؟
(A) سیالکوٹ (B) کراچی
(C) گوجرانوالہ (D) لاہور

60. علامہ اقبال کی پہلی نثری تصنیف کا نام بتائیں؟
(A) علم الاقتصاد (B) علم معاشیات
(C) علم سیاسیات (D) علم عالمی اقتصادیات

61. علامہ اقبال کی اُردو شاعری کے پہلے مجموعے کا نام کیا ہے جو 1924ء میں شائع ہوا؟
(A) ضرب کلیم (B) بانگ درا
(C) بال جبریل (D) ارمغان حجاز

62. علامہ اقبال کی مشہور نظمیں پہاڑ اور گلہری، ماں کا خواب اور بچے کی دُعا ان کی کس کتاب میں شامل ہیں؟
(A) بانگ درا (B) بال جبریل
(C) ضرب کلیم (D) ارمغان حجاز

63. علامہ اقبال کی مشہور کتاب بانگ درا کا مقدمہ کس نے لکھا؟
(A) ڈاکٹر سید عبداللہ (B) علامہ میر حسن
(C) پروفیسر آرنلڈ (D) شیخ عبدالقادر

64. بانگ درا کتنے حصوں پر مشتمل ہے؟
(A) تین (B) چار
(C) پانچ (D) چھ

65. اقبال کی مشہور نظم بڈھے بلوچ کی نصیحت ان کے کس مجموعہ کلام میں شامل ہے؟
(A) ضرب کلیم (B) بال جبریل
(C) ارمغان حجاز (D) بانگ درا

66. اقبال کی تصنیف ''اسرار خودی'' (1915ء) کس زبان میں ہے؟
(A) اردو (B) اردو+فارسی
(C) فارسی (D) اردو+پنجابی

67. اقبال کی تصنیف ''رموز بے خودی'' (1918ء) کس زبان میں ہے؟
(A) اردو (B) اردو+فارسی
(C) فارسی (D) اردو+پنجابی

68. اقبال کی تصنیف ''پیام مشرق'' (1923ء) کس زبان میں ہے؟
(A) اردو (B) اردو+فارسی
(C) فارسی (D) اردو+پنجابی

69. اقبال کی تصنیف ''زبور عجم'' (1927ء) کس زبان میں ہے؟
(A) اردو (B) اردو+فارسی
(C) فارسی (D) اردو+پنجابی

70. اقبال کی تصنیف ''جاوید نامہ کس زبان میں ہے؟
(A) اردو (B) اردو+فارسی
(C) فارسی (D) اردو+پنجابی

71. اقبال کی مشہور نظمیں شکوہ اور جواب شکوہ ان کے کس مجموعہ میں شامل ہے؟
(A) بانگ درا (B) ضرب کلیم
(C) بال جبریل (D) زبور عجم

72. علامہ اقبال نے 1930ء میں مسلم لیگ کے سالانہ جلسہ کی صدارت کی اور اپنے خطبہ صدارت میں پاکستان کا تصور پیش کیا۔ یہ اجلاس کہاں منعقد کیا گیا؟

(A)لاہور (B)دہلی

(C)الہ آباد (D)کلکتہ

.73 علامہ اقبال کی نماز جنازہ کس عالم دین نے پڑھوائی ؟

(A)مولانا محمد اجمل (B)مولانا غلام مرشد

(C)مولوی محمد ابراہیم (D)مولوی ثناء اللہ

.74 لاہور میں مزار اقبال کس جگہ واقع ہے؟

(A)میانی صاحب کا قبرستان (B)لاہور چھاؤنی

(C)بادشاہی مسجد کے سامنے (D)شاہی قلعہ کے اندر

.75 علامہ اقبال کا مزار کس شہر میں واقع ہے؟

(A)سیالکوٹ (B)لاہور

(C)کراچی (D)دہلی

.76 علامہ اقبال کی مشہور نظم مسجد قرطبہ ان کی کس کتاب میں ہے؟

(A)بال جبریل (B)بانگ درا

(C)ضرب کلیم (D)زبور عجم

-77 ابن الوقت۔ مراۃ العروس اور توبۃ النصوح مشہور اردو ناول ہیں۔ کس نے تحریر کئے؟

(A) مولانا حالی (B) مولانا شبلی نعمانی

(C)سرسید احمد خان (D) ڈپٹی نذیر احمد

-78 حیات جاوید سرسید کی سوانح حیات ہے۔ کس نے تخلیق کی؟

(A) مولانا شبلی نعمانی (B) ڈپٹی نذیر احمد

(C)مولانا حالی (D) محسن الملک

-79 سرسید احمد خان نے کل کتنے سکول قائم کئے۔

(A) ایک (B) دو

(C) تین (D) چار

-80 انڈین نیشنل کانگرس کا قیام کس کی کوششوں سے ممکن ہوا؟

(A) مہاتما گاندھی (B) پنڈت نہرو

(C) اے او ہیوم (D) سریندر ناتھ بیز جی

-81 اُردو زبان کے خلاف ہندو تحریک کا آغاز کس شہر سے ہوا؟

(A) دہلی (B) بنارس

(C)علی گڑھ (D) آگرہ

-82 ایم اے او کالج علی گڑھ کا سن آغاز کیا تھا؟

(A) 1877ء (B) 1878ء

(C) 1883ء (D) 1857ء

-83 سائنٹیفک سوسائٹی کب قائم کی گئی؟

(A) 1860ء (B) 1863ء

(C) 1883ء (D) 1882ء

-84 سرسید احمد خان نے فارسی مدرسہ 1859ء میں کہاں قائم کیا؟

(A) دہلی (B) سہارنپور

(C) علی گڑھ (D) مرادآباد

-85 علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ کب جاری کیا گیا؟

(A) 1866ء (B) 1872ء

(C)1860ء (D) 1875ء

-86 برٹش انڈین ایسوسی ایشن کب قائم کی گئی؟

(A) 1872ء (B) 1866ء

(C) 1881ء (D) 1876ء

-87 پیٹریاٹک ایسوسی ایشن کے قیام کا سال

(A) 1860ء (B) 1872ء

(C) 1881ء (D) 1888ء

-88 سرسید نے ملازمت کی تکمیل کے بعد کس شہر کو اپنا مسکن بنایا؟

(A) دہلی (B) مرادآباد

(C) علی گڑھ (D) غازی آباد

-89 ہندوا کاؤنٹنٹ نے علی گڑھ کالج کا کتنا روپیہ غبن کیا؟

(A) ایک لاکھ روپیہ (B) چالیس ہزار روپیہ

(C) پچاس ہزار روپیہ (D) ستر ہزار روپیہ

-90 امپیریل لیجسلیٹو کونسل کی رکنیت سرسید احمد خان کو کب دی گئی؟

(A) 1881ء (B) 1880ء

(C) 1870ء (D) 1878ء

-91 سرسید گورنمنٹ ملازم تھے تو کس عہدے پر فائز تھے؟

(A) صدر الصدور (B) قاضی

(C) آفس سپرنٹنڈنٹ (D) کلرک

-92 صوبہ بنگال کو دو حصوں میں تقسیم کرنے کی تجویز کس وائسرائے نے برطانوی حکومت سے منظور کرائی؟

(A)لارڈ ڈفرن (B) لارڈ ارون

(C) لارڈ کرزن (D) لارڈ منٹو

93- کرپس مشن برصغیر میں کب آیا؟
(A) 1940ء (B) 1942ء
(C) 1946ء (D) 1941ء

94- سر سید کی تصنیف ''تفسیر القران'' کی جلدیں کتنی ہیں؟
(A) پانچ (B) سات
(C) چار (D) تین

95- تقسیم ہند کا منصوبہ کیا کہلاتا ہے؟
(A) 3 جون کا منصوبہ (B) 6 جون کا منصوبہ
(C) 14 اگست کا منصوبہ (D) منصوبہ تقسیم ہند

96- آخری وائسرائے ہند کون تھا؟
(A) لارڈ ویول (B) لارڈ ماؤنٹ بیٹن
(C) لارڈ منٹو (D) لارڈ کرزن

97- تصور پاکستان کا خالق کسے کہا جاتا ہے؟
(A) قائداعظم (B) علامہ اقبال
(C) چوہدری رحمت علی (D) سرسید احمد خان

98- دوقومی نظریہ کا بانی کسے کہا جاتا ہے؟
(A) قائداعظم (B) علامہ اقبال
(C) سر آغا خان (D) سرسید احمد خان

99- اب تک پاک بھارے کے درمیان مسئلہ کشمیر پر کتنی جنگیں لڑی جاچکی ہیں؟
(A) 2 (B) 3
(C) 4 (D) 5

100- کس مسلم علاقے کو بھارت میں شامل کر کے ریاست جموں و کشمیر کا راستہ ہندوستان کو دیا گیا؟
(A) فیروز والا (B) امرتسر
(C) گورداسپور (D) جالندھر

101- معاہدہ سندھ طاس کن ممالک کے درمیان طے پایا؟
(A) پاکستان بھارت (B) بھارت بنگلہ دیش
(C) پاکستان چین (D) چین بھارت

102- تقسیم پنجاب کی حد بندی کمیشن میں پاکستان کی نمائندگی کرنے والے ممبروں کے نام؟
(A) جسٹس شاہ دین اور جسٹس محمد منیر
(B) محمد اکرم اور جسٹس شاہ دین
(C) جسٹس اکرام اللہ اور ولی محمد
(D) دین محمد اور جسٹس صلاح الدین

103- سر ریڈ کلف کب پاکستان آئے؟
(A) اپریل 1948 (B) مئی 1947ء
(C) جون 1947 (D) جولائی 1947ء

104- قائداعظم ہمیشہ کیلئے ہندوستان چھوڑ کر کب پاکستان آئے؟
(A) 7 اگست 1947 (B) 8 اگست 1947
(C) 9 اگست 1947 (D) 10 اگست 1947

105- پاکستان کی پہلی حکومت کے وزیراعظم کون تھے؟
(A) قائداعظم (B) لیاقت علی خان
(C) چوہدری محمد علی (D) فیروز خان نون

106- پہلی بار حکومت برطانیہ نے برصغیر پر سے اپنا کنٹرول ختم کرنے کا اعلان کب کیا؟
(A) فروری 1947ء (B) مارچ 1947ء
(C) اپریل 1947ء (D) جون 1947ء

107- برطانوی حکومت نے کس کے ہاتھ کشمیر کی ریاست کو فروخت کیا؟
(A) راجہ ہری سنگھ (B) راجہ دلیر سنگھ
(C) راجہ گلاب سنگھ (D) راجہ کلیان سنگھ

108- پاکستان بھارت کے درمیان کارگل کی جنگ کب ہوئی؟
(A) 1971 (B) 1985
(C) 1999 (D) 1998

109- ریاست حیدرآباد دکن کا حکمران قیام پاکستان کے وقت کون تھا؟
(A) مسلمان (B) سکھ
(C) ہندو (D) عیسائی

110- سٹیٹ بنک آف پاکستان کا قیام کب عمل میں لایا گیا؟
(A) جولائی 1947ء (B) جولائی 1948ء
(C) جولائی 1949ء (D) جولائی 1950ء

111- پاکستان اقوام متحدہ کا رکن کب بنا؟
(A) 30 اگست 1947 (B) 30 ستمبر 1947
(C) 30 ستمبر 1948 (D) 11 نومبر 1948

-112 پاک بھارت کے درمیان مسئلہ کشمیر پر پہلی جنگ کب ہوئی؟
(A) 1948 (B) 1965
(C) 1971 (D) 1999

-113 لارڈ ماؤنٹ کس کی جگہ وائسرائے ہند بن کر آیا؟
(A) لارڈ منٹو (B) لارڈ ویول
(C) لارڈ رپن (D) لارڈ ارون

-114 ریاست جموں و کشمیر کو انگریزوں نے ڈوگرہ راجہ کے ہاتھ کتنے روپے میں فروخت کیا؟
(A) 70 لاکھ روپے (B) 85 لاکھ روپے
(C) 50 لاکھ روپے (D) 75 لاکھ روپے

-115 پانی کے حل کے لئے پاکستان اور بھارت کے درمیان کونسا معاہدہ طے پایا؟
(A) دہلی معاہدہ (B) کراچی معاہدہ
(C) سندھ طاس معاہدہ (D) پانی ذراعت معاہدہ

-116 سندھ طاس معاہدہ کب ہوا؟
(A) 1955 (B) 1948
(C) 1960 (D) 1971

-117 سندھ طاس معاہدے کے ذریعے پاکستان کے حصے میں کتنے دریا آئے؟
(A) دو (B) تین
(C) چار (D) پانچ

-118 پاک بھارت کے درمیان مسئلہ کشمیر پر دوسری جنگ کب ہوئی؟
(A) 1948 (B) 1965
(C) 1971 (D) 1999

-119 سر ریڈ کلف پیشہ کے لحاظ سے تھے۔
(A) وکیل (B) جج
(C) سفیر (D) بزنس مین

## جوابات

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| C.5 | A.4 | C.3 | A.2 | C.1 |
| B.10 | C.9 | B.8 | A.7 | B.6 |
| A.15 | B.14 | C.13 | B.12 | D.11 |
| D.20 | C.19 | D.18 | C.17 | C.16 |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| B.25 | A.24 | A.23 | C.22 | B.21 |
| A.30 | C.29 | C.28 | A.27 | C.26 |
| C.35 | B.34 | C.33 | C.32 | B.31 |
| D.40 | B.39 | D.38 | B.37 | B.36 |
| B.45 | A.44 | D.43 | C.42 | B.41 |
| C.50 | C.49 | A.48 | B.47 | A.46 |
| D.55 | A.54 | D.53 | A.52 | B.51 |
| A.60 | D.59 | B.58 | C.57 | A.56 |
| C.65 | A.64 | D.63 | A.62 | B.61 |
| C.70 | C.69 | C.68 | C.67 | C.66 |
| B.75 | C.74 | B.73 | C.72 | A.71 |
| C.80 | C.79 | C.78 | D.77 | A.76 |
| A.85 | D.84 | B.83 | A.82 | B.81 |
| D.90 | C.89 | C.88 | D.87 | B.86 |
| A.95 | B.94 | B.93 | C.92 | A.91 |
| C.100 | C.99 | D.98 | B.97 | B.96 |
| B.105 | A.104 | D.103 | A.102 | A.101 |
| B.110 | A.109 | C.108 | C.107 | A.106 |
| C.115 | D.114 | B.113 | A.112 | B.111 |
| | A.119 | B.118 | B.117 | C.116 |

# پاکستان کا جغرافیہ

-1 کوہ ہندوکش کا زیادہ تر حصہ کس ملک میں واقع ہے؟
(A) پاکستان (B) چین
(C) بھارت (D) افغانستان

-2 ایسا علاقہ جہاں 250 ملی میٹر سے بارش کم ہوتی ہو کہلاتا ہے؟
(A) میدان (B) صحرا
(C) سطح مرتفع (D) دوآبہ

-3 دریائے سندھ کے مغرب میں کونسا ریگستان واقع ہے؟
(A) تھل (B) چولستان
(C) تھر (D) نارا

-4 پاکستان کو آب و ہوا کے لحاظ سے کتنے حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے؟
(A) 2 (B) 3
(C) 4 (D) 5

5- پاکستان کو درجہ حرارت کے لحاظ سے کتنے حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے؟

(A) 2 (B) 3
(C) 4 (D) 5

6- وہ خطوط جو خط استوا کو کاٹتے ہوئے قطب شمالی اور قطب جنوبی پر ملتے ہیں کیا کہلاتے ہیں؟

(A) خطوط طول بلد (B) خطوط عرض بلد
(C) خطوط جنوب بلد (D) خطوط شمال بلد

7- سطح مرتفع کا مشہور دریا کون سا ہے؟

(A) دریائے سندھ (B) دریائے جہلم
(C) دریائے سوان (D) دریائے سوات

8- کوہ سلیمان اور کوہ کیرتھر کے پہاڑی سلسلوں کے مغرب میں کونسا مرتفع واقع ہے؟

(A) سطح مرتفع پوٹھوہار (B) سطح مرتفع بلوچستان
(C) سطح مرتفع دکن (D) الف، ب، ج، تینوں

9- سطح مرتفع بلوچستان کی زیادہ سے زیادہ بلندی کتنی ہے؟

(A) 700 میٹر (B) 800 میٹر
(C) 900 میٹر (D) 1000 میٹر

10- نمک کی سب سے بڑی کان کہاں ہے؟

(A) کھیوڑہ (B) خوشاب
(C) سندھ (D) بلوچستان

11- دو دریاؤں کی درمیانی جگہ کو کیا کہتے ہیں؟

(A) بار (B) دوآبہ
(C) ساگر (D) میدان

12- ستلج، راوی، چناب اور جہلم کس جگہ دریائے سندھ میں گرتے ہیں؟

(A) پنجند (B) مٹھن کوٹ
(C) خان پور (D) ہزارہ

13- پاکستان آبادی کے لحاظ سے دنیا کے کتنے نمبر پر ہے؟

(A) چوتھے (B) چھٹے
(C) ساتویں (D) دسویں

14- سب سے بڑا اسلامی ملک رقبہ کے لحاظ سے کون سا ہے؟

(A) قازقستان (B) ازبکستان
(C) تاجکستان (D) سوڈان

15- دنیا کا آبادی کے لحاظ سے بڑا ملک پاکستان کا ہمسایہ ہے ملک کا نام بتائیں؟

(A) بھارت (B) چین
(C) ایران (D) روس

16- پاکستان کو طبعی خدوخال کے لحاظ سے کتنے حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے؟

(A) دو (B) تین
(C) چار (D) پانچ

17- برصغیر پاک و ہند کے شمال میں کونسا پہاڑی سلسلہ واقع ہے؟

(A) کوہ ہمالیہ (B) کوہ ہندوکش
(c) کوہ قراقرم (D) کوہ کیرتھر

18- پاکستان کے جنوب مغرب میں کون سا خلیج واقع ہے؟

(A) خلیج بنگال (B) خلیج فارس
(C) خلیج ہند (D) خلیج سرہند

19- کوہ ہمالیہ کی جنوبی شاخ جو شرقاً غرباً پھیلی ہوئی ہے؟

(A) شوالک کی پہاڑیاں
(B) ہمالیہ برصغیر کا پہاڑی سلسلہ
(C) ہمالیہ کبیر کا پہاڑی سلسلہ
(D) کوہ کیرتھر

20- شوالک کی پہاڑیوں کی اوسط بلندی کتنی ہے؟

(A) 600 میٹر (B) 900 میٹر
(C) 1100 میٹر (D) 1500 میٹر

21- ہزارہ اور مری کے جنوب میں کون سی ہلز واقع ہیں؟

(A) پبی ہلز (B) چاغی ہلز
(C) مری ہلز (D) پربت ہلز

22- مری کس پہاڑی سلسلے میں واقع ہے؟

(A) شوالک کی پہاڑیاں (B) ہمالیہ صغیر
(C) ہمالیہ کبیر (D) کوہ قراقرم

-23 ہمالیہ صغیر پہاڑی سلسلے کی بلندی کتنی ہے؟
(A) 1800 میٹر سے 4600 میٹر
(B) 700 میٹر سے 3500 میٹر
(C) 1900 میٹر سے 3100 میٹر
(D) 1800 میٹر سے 4900 میٹر

-24 ہمالیہ کبیر کی اوسط بلندی کتنی ہے؟
(A) 6000 میٹر (B) 4500 میٹر
(C) 6500 میٹر (D) 7000 میٹر

-25 کوہ ہمالیہ کی سب سے بڑی چوٹی کون سی ہے؟
(A) ماؤنٹ ایورسٹ (B) کے ٹو
(C) نانگا پربت (D) ترچ میر

-26 پاکستان کے جنوب میں کون سا سمندر واقع ہے؟
(A) خلیج بنگال (B) بحیرہ عرب
(C) خلیج فارس (D) بحیرہ قلزم

-27 وسطی ایشیائی ممالک میں سے کون سا ملک پاکستان کے قریب ترین ہے؟
(A) ازبکستان (B) تاجکستان
(C) ترکمانستان (D) قازقستان

-28 پاکستان اور چین کی سرحد کے ساتھ کون سا پہاڑی سلسلہ ہے؟
(A) کوہ ہمالیہ (B) شوالک
(C) کوہ قراقرم (D) کوہ ہندوکش

-29 کے ٹو (K-2) کا اصل نام کیا ہے؟
(A) گوڈون آسٹن (B) کیم ٹو
(C) کائٹ ٹو (D) کارگل

-30 شاہراہ ریشم کس درہ سے پاکستان کو چین سے ملاتی ہے؟
(A) درہ خنجراب (B) درہ خیبر
(C) درہ ٹوچی (D) درہ گومل

-31 خطوط طول بلد کی کل تعداد کتنی ہے؟
(A)180 ڈگری (B)260 ڈگری
(C)360 ڈگری (D)380 ڈگری

-32 پاکستان کے جنوبی حصہ میں کون سا پہاڑی سلسلہ ہے؟
(A) ہمالیہ (B) کوہ قراقرم
(C) کوہ کیرتھر (D) کوہ سفید

-33 28 مئی 1998ء کو پاکستان کے کس پہاڑی سلسلے میں ایٹمی دھماکے کئے؟
(A) کوہ سفید (B) چاغی ہلز
(C) ٹوبا کاکڑ (D) راس کوہ

-34 کوہ سفید کی اوسط بلندی کتنی ہے؟
(A) 3500 میٹر (B) 3600 میٹر
(C) 3700 میٹر (D) 3800 میٹر

-35 وہ خطوط جو خط استواء کے متوازی شمالاً جنوباً پھیلے ہوتے ہیں، کیا کہلاتے ہیں؟
(A) خطوط طول بلد (B) خطوط عرض بلد
(C) خطوط جنوب بلد (D) خطوط شمال بلد

-36 درہ خیبر کس پہاڑی سلسلے میں واقع ہے؟
(A) کوہ سلیمان (B) کوہ سفید
(C) کوہ کیرتھر (D) کوہ نمک

-37 پاکستان کے مشرق میں کونسا ملک واقع ہے؟
(A) افغانستان (B) بھارت
(C) چین (D) ایران

-38 پاکستان کے شمال میں کون سا ملک واقع ہے؟
(A) افغانستان (B) بھارت
(C) چین (D) ایران

-39 پاکستان کے مغرب میں کون سا ملک واقع ہے؟
(A) افغانستان (B) بھارت
(C) چین (D) ایران

-40 کوہ ہندوکش کی بلند ترین چوٹی کون سی ہے؟
(A) کے ٹو (B) نانگا پربت
(C) ترچ میر (D) سکیسر

-41 ترچ میر کی بلندی کتنی ہے؟
(A) 8000 میٹر (B) 7690 میٹر
(C) 7710 میٹر (D) 7890 میٹر

-42 کوہ سفید کی بلند ترین چوٹی کون سی ہے؟
(A) سلکارم (B) سکیسر
(C) ترچ میر (D) کے ٹو

-43 سلکارم کی بلندی کتنی ہے؟

(A) 4761 میٹر (B) 4810 میٹر

(C) 4861 میٹر (D) 4849 میٹر

-44 کوہ سفید کا زیادہ تر حصہ پاکستان میں واقع ہے، باقی حصہ کس ملک میں واقع ہے؟

(A) ایران (B) افغانستان

(C) چین (D) بھارت

-45 چاغی کی پہاڑیاں پاکستان کے کس حصے میں واقع ہیں؟

(A) مغرب (B) شمال

(C) جنوب (D) سرحد

-46 چاغی ہلز پاکستان کے کس صوبے میں ہیں؟

(A) پنجاب (B) بلوچستان

(C) سرحد (D) سندھ

-47 چاغی پہاڑیوں کے مغرب میں کون سی پہاڑیاں واقع ہیں؟

(A) شوالک کی پہاڑیاں (B) کوہ کیرتھر

(C) کوہ سلیمان (D) کوہ سلطان

-48 پاکستان چاغی کی پہاڑیوں پر کب ایٹمی دھماکے کئے؟

(A) 28 مئی 1998 (B) 29 مئی 1999ء

(C) 28 مئی 1999ء (D) 29 مئی 1998ء

-49 کوہ نمک کی اوسط بلندی کتنی ہے؟

(A) 600 میٹر (B) 700 میٹر

(C) 800 میٹر (D) 900 میٹر

-50 دریائے سندھ اور دریائے جہلم کے درمیان میں کونسی سطح مرتفع واقع ہے؟

(A) سطح مرتفع دکن (B) سطح مرتفع پوٹھوہار

(C) سطح مرتفع پاہر (D) سطح مرتفع بلوچستان

-51 سطح مرتفع کی زیادہ سے زیادہ بلندی کتنی ہے؟

(A) 400 میٹر (B) 500 میٹر

(C) 600 میٹر (D) 700 میٹر

-52 دنیا کی بلند ترین چوٹی کون سی ہے؟

(A) ماؤنٹ ایورسٹ (B) کے۔ٹو

(C) نانگا پربت (D) ترچ میر

-53 ماؤنٹ ایورسٹ کس ملک میں واقع ہے؟

(A) چین (B) نیپال

(C) بھارت (D) پاکستان

-54 کوہ ہمالیہ کی پاکستان میں بلند ترین چوٹی کون سی ہے؟

(A) کے۔ٹو (B) نانگا پربت

(C) ترچ میر (D) ماؤنٹ ایورسٹ

-55 نانگا پربت کی بلندی بتایئے؟

(A) 8110 میٹر (B) 8126 میٹر

(C) 8207 میٹر (D) 8612 میٹر

-56 کون سا پہاڑی سلسلہ پاکستان کو چین سے الگ کرتا ہے؟

(A) کوہ قراقرم (B) کوہ ہمالیہ

(C) کوہ ہندوکش (D) کوہ کیرتھر

-57 خطوط عرض بلد کی کل تعداد کتنی ہے؟

(A) 160 ڈگری (B) 180 ڈگری

(C) 190 ڈگری (D) 360 ڈگری

-58 قطب شمالی اور قطب جنوبی کے وسط میں زمین کو فرضی خط کے ذریعے دو برابر حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے اس خط کو کیا کہتے ہیں؟

(A) خط استواء (B) خط سرطان

(C) خط عرض بلد (D) خط جدی

-59 دنیا کی دوسری بڑی چوٹی کا نام بتایئے؟

(A) ایورسٹ (B) نانگا پربت

(C) ترچ میر (D) کے۔ٹو

-60 کے۔ٹو کی بلندی کتنی ہے؟

(A) 8611 میٹر (B) 8211 میٹر

(C) 8226 میٹر (D) 8126 میٹر

-61 درہ خنجراب کس پہاڑی سلسلے پر واقع ہے؟

(A) کوہ ہمالیہ (B) کوہ ہندوکش

(C) کوہ قراقرم (D) کوہ کیرتھر

-62 پاکستان کے شمال مغرب میں کون سا پہاڑی سلسلہ واقع ہے؟

(A) کوہ ہمالیہ (B) کوہ ہندوکش

(C) کوہ قراقرم (D) کوہ کیرتھر

-63 کون سا پہاڑی سلسلہ پاکستان اور افغانستان سے جدا کرتا ہے؟

(A) کوہ ہمالیہ (B) کوہ ہندوکش

(C) کوہ قراقرم (D) کوہ کیرتھر

-64 پہاڑ کی سمندر سے کم از کم کتنی بلندی ہونی چاہیے؟

(A) 600 میٹر (B) 900 میٹر

(C) 1200 میٹر (D) 800 میٹر

-65 کوہ کیرتھر پاکستان کے کس حصے میں واقع ہے؟

(A) بلوچستان اور سندھ (B) سرحد

(C) پنجاب (D) بلوچستان

-66 رقبے کے لحاظ سے پاکستان کا سب سے بڑا صوبہ کونسا ہے؟

(A) پنجاب (B) سرحد

(C) بلوچستان (D) سندھ

-67 آبادی کے لحاظ سے سب سے بڑا صوبہ کون سا ہے؟

(A) سرحد (B) سندھ

(C) بلوچستان (D) پنجاب

-68 واخان کی پٹی کس ملک کے پاس ہے؟

(A) پاکستان (B) افغانستان

(C) روس (D) تاجکستان

-69 پاکستان کا سب سے بڑا دریا کون سا ہے؟

(A) جہلم (B) چناب

(C) سندھ (D) راوی

-70 دریاؤں کے ساتھ ساتھ مٹی کی تہہ نشینی سے جو علاقہ بنتا ہے اسے کیا کہتے ہیں؟

(A) بار (B) دوآبہ

(C) ساگر (D) میدان

-71 دریائے کابل کس مقام پر دریائے سندھ میں گرتا ہے؟

(A) ہزارہ (B) اسلام آباد

(C) کوئٹہ (D) اٹک

-72 مٹھن کوٹ سے نیچے والا دریائے سندھ کا علاقہ کیا کہلاتا ہے؟

(A) دریائے سندھ کا بالائی میدان

(B) دریائے سندھ کا زیریں میدان

(C) ساحلی میدان

(D) ریگستانی میدان

-73 پاکستان کے میدانی علاقوں کو کتنے حصوں میں تقسیم کیا جاتا ہے؟

(A) 2 (B) 3

(C) 4 (D) 5

-74 شاہراہ ریشم پاکستان کو کس سے ملاتی ہے؟

(A) چین (B) افغانستان

(C) ایران (D) بھارت

## جوابات

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| C.5 | C.4 | A.3 | B.2 | D.1 |
| A.10 | C.9 | B.8 | C.7 | A.6 |
| B.15 | A.14 | B.13 | B.12 | B.11 |
| B.20 | A.19 | B.18 | A.17 | C.16 |
| A.25 | C.24 | A.23 | B.22 | A.21 |
| A.30 | A.29 | C.28 | B.27 | B.26 |
| B.35 | B.34 | B.33 | C.32 | C.31 |
| C.40 | D.39 | C.38 | B.37 | B.36 |
| A.45 | B.44 | A.43 | A.42 | B.41 |
| B.50 | B.49 | A.48 | D.47 | B.46 |
| B.55 | B.54 | B.53 | A.52 | C.51 |
| A.60 | D.59 | A.58 | B.57 | A.56 |
| A.65 | B.64 | B.63 | B.62 | C.61 |
| A.70 | C.69 | B.68 | D.67 | C.66 |
| | A.74 | C.73 | B.72 | D.71 |

## مختصر سوالات

سوال: پاکستان کا کل رقبہ کتنے مربع کلومیٹر ہے۔

جواب: 796096 مربع کلومیٹر

سوال: پاکستان کے کس حصے میں کوہستان ہمالیہ کا سلسلہ واقع ہے۔

جواب: شمال مغرب میں

سوال: پنجاب کا کل رقبہ کتنا ہے۔

جواب: 205344 مربع کلومیٹر

سوال: بلوچستان کا کل رقبہ کتنا ہے۔

جواب: 347190 مربع کلومیٹر

سوال: سندھ کا کل رقبہ کتنا ہے۔

جواب: 140914 مربع کلومیٹر

سوال: خیبر پختونخواہ کا کل رقبہ کتنا ہے۔

جواب: 74521 مربع کلومیٹر

سوال: اسلام آباد کا کل رقبہ کتنا ہے۔

جواب: 906 مربع کلومیٹر

سوال: افغانستان کی پٹی واخان کی چوڑائی کتنے کلومیٹر ہے۔

جواب: 20 کلومیٹر

سوال: کوہ ہندوکش کی بلند ترین چوٹی کونسی ہے۔

جواب: ترچ میر

سوال: پاک ایران سرحد کی لمبائی کتنی ہے؟

جواب: 805 کلومیٹر

سوال: پاک بھارت سرحد کی لمبائی کتنی ہے؟

جواب: 1610 کلومیٹر

سوال: پاکستان کے مشرق میں کونسا ملک واقع ہے؟

جواب: پاکستان کے مشرق میں بھارت کا ملک واقع ہے۔

سوال: پاکستان کے شمال میں کونسا ملک واقع ہے؟

جواب: پاکستان کے شمال میں چین کا ملک واقع ہے؟

سوال: پاکستان کے جنوب میں کیا ہے؟

جواب: پاکستان کے جنوب میں بحیرہ عرب اور بحر ہند واقع ہیں۔

سوال: پاک افغان سرحد کی لمبائی کتنی ہے؟

جواب: 2252 کلومیٹر

سوال: چترال اور پشاور کے درمیان کونسا درہ واقع ہے۔

جواب: لواری

سوال: دریائے کابل کے جنوب میں کونسا سلسلہ واقع ہے۔

جواب: کوہ سفید

سوال: درہ خیبر کابل اور کس شہر کو ملاتا ہے۔

جواب: پشاور

سوال: پاکستان کے ساحل کی لمبائی کتنی ہے؟

جواب: 1046 کلومیٹر

سوال: پاکستان کی اہم بندرگاہیں کون کون سی ہیں؟

جواب: پاکستان کی اہم بندرگاہیں پورٹ قاسم، کراچی، گوادر اور پسنی ہیں۔

سوال: خلیجی ممالک کس دولت سے مالا مال ہیں؟

جواب: خلیجی ممالک تیل کی دولت سے مالا مال ہیں۔

سوال: کوہ ہمالیہ کہاں واقع ہے؟

جواب: کوہ ہمالیہ پاکستان کی شمال میں واقع ہے۔

سوال: وادی کشمیر کس پہاڑی سلسلے کی اہم وادی ہے؟

جواب: وادی کشمیر کوہ ہمالیہ کے پہاڑی سلسلے کی اہم وادی ہے۔

سوال: کوہ سفید کہاں واقع ہے؟

جواب: دریائے کابل کے جنوب میں شرقاً غرباً پھیلا ہوا ہے۔

سوال: کوہ ہندوکش میں کون کون سی وادیاں واقع ہیں؟

جواب: کوہ ہندوکش میں چترال، سوات اور دیر کی وادیاں واقع ہیں۔

سوال: کوہ سفید کا اہم درہ کونسا ہے؟

جواب: کوہ سفید کا اہم درہ ''درہ خیبر'' ہے۔

سوال: درہ خیبر کی لمبائی کتنی ہے؟

جواب: درہ خیبر کی لمبائی 56 کلومیٹر ہے۔

سوال: کے۔ٹو کس پہاڑی سلسلے کی اہم چوٹی ہے؟

جواب: کے۔ٹو کوہ قراقرم کے پہاڑی سلسلے کی اہم چوٹی ہے۔

سوال: کوہ نمک کہاں ہے؟

جواب: کوہ نمک سطح مرتفع پوٹھوہار کے جنوب میں ہے۔

سوال: کوہ کیرتھر کی زیادہ سے زیادہ بلندی کتنی ہے؟

جواب: کوہ کیرتھر کی زیادہ سے زیادہ بلندی 2150 میٹر ہے۔

سوال: کوہ سلیمان کی سب سے بلند چوٹی کون سی ہے؟

جواب: کوہ سلیمان کی سب سے بلند چوٹی تخت سلیمان ہے۔

سوال: تخت سلیمان کی بلندی کتنی ہے؟

جواب: تخت سلیمان کی بلندی 3500 میٹر ہے۔

سوال: درہ خیبر کن ملکوں کے درمیان تاریخی گزرگاہ ہے؟

جواب: درہ خیبر پاکستان اور افغانستان کے درمیان تاریخی گزرگاہ ہے۔

سوال: پاکستان کے ساحل کی صوبہ بلوچستان میں لمبائی کتنی ہے؟

جواب: پاکستان کے ساحل کی لمبائی 700 کلومیٹر ہے۔

سوال: پاکستان کے اہم ریگستان کون سے ہیں؟

جواب: پاکستان کے اہم ریگستان درج ذیل ہیں۔

(1) تھر (2) چولستان (3) تھل

(4) صحرائے خاران صوبہ بلوچستان

سوال: کوئٹہ میں شدید قسم کا زلزلہ کب آیا؟

